الحُسَینِ الشَّهِیدِ اَلسَّلَامُ عَلٰی عَبَّاسِ ابْنِ اَمِیرِ

جو شہید ہیں سلام عباس بن امیر المومنین

الْمُؤْمِنِیْنَ الشَّهِیدِ اَلسَّلَامُ عَلَی الشُّهَدَاءِ مِنْ

پر جو شہید ہیں سلام شہیدوں پر فرزندان

وُلْدِ اَمِیرِ الْمُؤْمِنِیْنَ اَلسَّلَامُ عَلَی الشُّهَدَاءِ

امیر المومنین سے سلام شہیدوں پر

مِنْ وُلْدِ الْحَسَنِ اَلسَّلَامُ عَلَی الشُّهَدَاءِ مِنْ

فرزندان حسن ہیں سے سلام شہیدوں پر فرزندان

وُلْدِ الْحُسَیْنِ اَلسَّلَامُ عَلَی الشُّهَدَاءِ مِنْ ۲۵۶

حسین میں سے سلام شہیدوں پر فرزندان

وُلْدِ جَعْفَرٍ وَ عَقِیْلٍ اَلسَّلَامُ عَلٰی کُلِّ مُسْتَشْهَدٍ

جعفر و عقیل میں سے سلام ہر شہید ہونے والے پر

مَعَهُمْ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

ان کے ساتھ مومنین میں سے خدا و ندا درود بھیج محمد و

وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَلِّغْهُمْ عَنِّیْ تَحِیَّةً کَثِیْرَةً وَّ

آل محمد پر اور پہونچا ان تک میری جانب سے بہت بہت سلام اور

سَلَامًا اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَحْسَنَ

سلام آپ پر اے رسول خدا خدا آپ کو

اللّٰهُ لَكَ الْعَزَاۤءَ فِیْ وَلَدِكَ الْحُسَیْنِ اَلسَّلَامُ

صبر عطا کرے آپ کے فرزند حسین کے بارے میں سلام

عَلَیْكِ یَا فَاطِمَةُ اَحْسَنَ اللّٰهُ لَكِ الْعَزَاۤءَ فِیْ

آپ پر اے فاطمہ زہرا خدا آپ کو صبر عطا کرے آپ کے فرزند

وَلَدِكِ الْحُسَیْنِ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا اَمِیْرَ الْمُؤْمِنِیْنَ

حسین کے بارے میں سلام آپ پر اے امیر المومنین

اَحْسَنَ اللّٰهُ لَكَ الْعَزَاۤءَ فِیْ وَلَدِكَ الْحُسَیْنِ

خدا آپ کو صبر عطا کرے آپ کے فرزند حسین کے بارے میں

اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا اَبَا مُحَمَّدِ نِ الْحَسَنِ اَحْسَنَ

257 سلام آپ پر اے ابو محمد حسن خدا آپ کو

اللّٰهُ لَكَ الْعَزَاۤءَ فِیْ اَخِیْكَ الْحُسَیْنِ یَا

صبر عطا کرے آپ کے بھائی حسین کے بارے میں اے

مَوْلَایَ یَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ اَنَا ضَیْفُ اللّٰهِ وَ

میرے مولا اے ابو عبد اللہ الحسین میں خدا کا مہمان ہوں اور

ضَیْفُكَ وَجَارُ اللّٰهِ وَجَارُكَ وَلِكُلِّ ضَیْفٍ

آپ کا مہمان ہوں خدا کا ہمسایہ ہوں اور آپ کا ہمسایہ اور ہر مہمان اور

وَجَارٍ قِرًی وَقِرَایَ فِیْ هٰذَا الْوَقْتِ اَنْ

ہمسایہ کے لیے حق مہمانی ہوتا ہے اور میری مہمانی اس وقت میں یہی ہو

مَنْ اَبْصَرَ زَلَّتَہٗ صَغُرَتْ عِنْدَہٗ زَلَّۃُ غَیْرِہٖ

| |
|---|
| نَسْئَلُ اللّٰہَ سُبْحَانَہٗ وَتَعَالٰی اَنْ یَّرْزُقَنِیْ فَکَاکَ |
| آپ خدا سے سوال کیجئے کہ وہ مجھے عطا کرے گلو خلاصی |
| رَقَبَتِیْ مِنَ النَّارِ اِنَّہٗ سَمِیْعُ الدُّعَاءِ قَرِیْبٌ مُّجِیْبٌ |
| آتشِ جہنم سے یقیناً وہ ہی دعا کا سننے والا قریب اور جواب دینے والا ہے |



٢٥٨

جو اپنی غلطی کو دیکھے اس کی نظر میں دوسرے کی غلطی چھوٹی بات معلوم ہوتی ہے۔

# تاریخی یادداشت

یکم محرم الحرام - اس تاریخ حضرت سید الشہداء کی حر بن یزید ریاحی فسر لشکر کوفہ سے ملاقات ہوئی -

۲ محرم - اس دن امام حسینؑ مع اہلبیت اطہار وارد دشت کربلا ہوئے -

۶ محرم - عمر بن سعد سردار لشکر ابن زیاد وارد صحرائے کربلا ہوا -

۷ محرم - اس تاریخ سے نہر فرات کے اوپر پہرے بیٹھے اور حضرت سید الشہداء اور اُن کے اہل حرم پر بندش آب ہوئی -

۸ محرم - اس تاریخ شمر بن ذی الجوشن قاتل حضرت سید الشہداء وارد کربلا ہوا -

۹ محرم - اس تاریخ فوجوں نے محاصرہ کر لیا تھا اور گفتگوئے مصالحت قطع ہوگئی

۱۰ محرم - یہ عاشور کا دن ہے - اس دن فرزند رسول امام ہمام حسین بن علیؑ اپنے انصار و اعزا کے ساتھ سرزمین کربلا پر شہید ہوئے -

۱۱ محرم - آج سراپردگیان عصمت کو عمر سعد کے حکم سے سرہائے شہداء کے ساتھ کوفہ روانہ کیا گیا

۲۵ محرم اور بقولے ۱۲ محرم ۹۴ھ میں امام زین العابدینؑ نے وفات پائی

۲۸ محرم ۲۲۰ھ میں امام محمد تقیؑ معتصم عباسی کے طلب کرنے پر روانہ بغداد ہوئے

# دَلِیلُ دِینِ الرَّجُلِ وَرَعُہٗ

| ایام | صفر | اپریل | اردیبہشت | اہم وقائع تاریخی | |
|---|---|---|---|---|---|
| دوشنبہ | ۱ | ۹ | ۵ | | |
| سہ شنبہ | ۲ | ۱۰ | ۶ | | |
| چہارشنبہ | ۳ | ۱۱ | ۷ | | |
| پنجشنبہ | ۴ | ۱۲ | ۸ | | |
| جمعہ | ۵ | ۱۳ | ۹ | | |
| شنبہ | ۶ | ۱۴ | ۱۰ | | |
| یکشنبہ | ۷ | ۱۵ | ۱۱ | ولادت امام موسی کاظم علیہ السلام | ۲۶۰ |
| دوشنبہ | ۸ | ۱۶ | ۱۲ | | |
| سہ شنبہ | ۹ | ۱۷ | ۱۳ | | |
| چہارشنبہ | ۱۰ | ۱۸ | ۱۴ | | |
| پنجشنبہ | ۱۱ | ۱۹ | ۱۵ | | |
| جمعہ | ۱۲ | ۲۰ | ۱۶ | | |
| شنبہ | ۱۳ | ۲۱ | ۱۷ | | |
| یکشنبہ | ۱۴ | ۲۲ | ۱۸ | | |
| دوشنبہ | ۱۵ | ۲۳ | ۱۹ | | |

مرد کی دلیل دینداری اُس کی پارسائی ہی

اَمْسِكْ عَنْ طَرِيقٍ إِذَا خِفْتَ ضَلَالَتَهُ

| اہم وقائع تاریخی | اردی بہشت | [illegible] | صفر | ایام |
|---|---|---|---|---|
| | ۲۰ | ۲۴ | ۱۶ | سہ شنبہ |
| وفات امام رضا علیہ السلام | ۲۱ | ۲۵ | ۱۷ | چہار شنبہ |
| وسیہ علامہ سید حامد حسین صاحب | ۲۲ | ۲۶ | ۱۸ | پنجشنبہ |
| | ۲۳ | ۲۷ | ۱۹ | جمعہ |
| ارتحال شیخ جعفر شوستری | ۲۴ | ۲۸ | ۲۰ | شنبہ |
| | ۲۵ | ۲۹ | ۲۱ | یکشنبہ |
| | ۲۶ | ۳۰ | ۲۲ | دوشنبہ |
| | ۲۷ | ۳۱ | ۲۳ | سہ شنبہ |
| | ۲۸ | [illegible] | ۲۴ | چہار شنبہ |
| | ۲۹ | ۲ | ۲۵ | پنجشنبہ |
| | ۳۰ | ۳ | ۲۶ | جمعہ |
| | ۳۱ | ۴ | ۲۷ | شنبہ |
| وفات امام حسن علیہ السلام | خرداد | ۵ | ۲۸ | یکشنبہ |
| | ۲ | ۶ | ۲۹ | دوشنبہ |
| | ۳ | ۷ | ۳۰ | سہ شنبہ |

اُس راہ سے بچ جس میں گمراہی پائی جائے

# اعمال ماہ صفر

یہ مہینہ نحوست میں مشہور ہے۔ کیونکہ موافق قول علمائے شیعہ اس ماہ میں حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ کی وفات واقع ہوئی۔ اور یہ حرمت والے مہینوں میں سے تیسرا مہینہ ہے جس میں قتال کی ممانعت ہے اور چونکہ کافروں نے اس مہینہ میں جنگ کی ابتدا کی اس لئے اس کو نحس شمار کیا۔ لیکن شیعوں کی حدیثوں میں کوئی ایسی چیز نظر سے نہیں گذری جو اس ماہ کی نحوست پر دلالت کرے۔

۲۹۶

سید ابن طاؤس رح نے روایت کی ہے کہ اس ماہ کی ۳ تاریخ کو مستحب ہے کہ دو رکعت نماز بجالائے۔ رکعت اول میں سورہ حمد کے بعد سورہ انا فتحنا اور رکعت دوم میں سورہ توحید پڑھے اور سلام کے بعد سو مرتبہ کہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اور سو مرتبہ اَللّٰهُمَّ الْعَنْ

خداوندا رحمت بھیج محمد و آل محمد پر ۔ خداوندا لعنت

اٰلَ اَبِیْ سُفْیَانَ اور سو مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ

کر ابوسفیان کی اولاد پر ۔ امرزش طلب کرتا ہوں خدا سے اور توبہ کرتا ہوں اس کی بارگاہ میں

اس ماہ کی بیسویں کو حضرت سید الشہداء کا چہلم مشہور ہے۔ اور کتب معتبرہ میں

حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام سے روایت ہے کہ مومن کی پانچ علامتیں ہیں ۵۱ رکعت نماز ہائے فریضہ ونافلہ شب و روز میں بجا لانا اور زیارت اربعین پڑھنا اور داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہننا اور سجدہ شکر میں پیشانی کو خاک پر رکھنا اور بلند آواز سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نماز میں کہنا۔

امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ بیسویں ماہ صفر کو اُس وقت جبکہ سورج بلند ہو زیارت حضرت امام حسینؑ کی پڑھو اور کہو

اَلسَّلَامُ عَلٰی وَلِیِّ اللّٰہِ وَحَبِیْبِہٖ اَلسَّلَامُ
سلام دوست خدا اور اُس کے محبوب پر سلام

عَلٰی خَلِیْلِ اللّٰہِ وَنَجِیْبِہٖ اَلسَّلَامُ عَلٰی صَفِیِّ
خلیل خدا اور اُس کے منتخب پر سلام برگزیدۂ خدا

267 اللّٰہِ وَابْنِ صَفِیِّہٖ اَلسَّلَامُ عَلَی الْحُسَیْنِ
اور فرزند برگزیدۂ خدا پر سلام مظلوم

الْمَظْلُوْمِ الشَّھِیْدِ اَلسَّلَامُ عَلٰی اَسِیْرِ الْکُرُبَاتِ
اور شہید حسین پر سلام گرفتار مصیبت اور

وَقَتِیْلِ الْعَبَرَاتِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَشْھَدُ اَنَّہٗ
کشتۂ گریہ پر خداوندا میں گواہی دیتا ہوں اس بات کی کہ وہ

وَلِيُّكَ وَابْنُ وَلِيِّكَ وَصَفِيُّكَ وَابْنُ صَفِيِّكَ

تیرے دوست ہیں اور تیرے دوست کے فرزند اور تیرے برگزیدہ ہیں اور تیرے

الْفَائِزُ بِكَرَامَتِكَ أَكْرَمْتَهُ بِالشَّهَادَةِ وَ

برگزیدہ کے فرزند وہ کامیاب ہوئے ہیں تیری جانب سے عزت کے ساتھ اور تو نے

حَبَوْتَهُ بِالسَّعَادَةِ وَاجْتَبَيْتَهُ بِطِيبِ الْوِلَادَةِ

اُن کو بزرگ قرار دیا ہے شہادت کے ساتھ اور عطا کی ہے اُن کو سعادت اور سربلندی

وَجَعَلْتَهُ سَيِّدًا مِنَ السَّادَةِ قَائِدًا مِنَ

اور مخصوص کیا ہے اُن کو پاکیزہ پیدائش کے ساتھ اور قرار دیا ہے اُن کو ایک سردار

الْقَادَةِ وَذَائِدًا مِنَ الذَّادَةِ وَأَعْطَيْتَهُ ۲۶۴

سرداروں میں سے اور ایک رہنما رہنماؤں میں سے اور ایک مجاہد مجاہدین میں سے اور عطا کی ہیں

مَوَارِيثَ الْأَنْبِيَاۤءِ وَجَعَلْتَهُ حُجَّةً عَلٰى

اُن کو میراثیں انبیا کی اور قرار دیا ہے اُن کو حجت اپنے مخلوقات

خَلْقِكَ مِنَ الْأَوْصِيَاۤءِ فَأَعْذَرَ فِي الدُّعَاۤءِ

پر اوصیاء میں سے پس اُنھوں نے عذر ختم کیا دعوت دینے میں

وَمَنَحَ النُّصْحَ بِالْبَلَاۤءِ وَبَذَلَ مُهْجَتَهُ فِيكَ

اور خیرخواہی صرف کی آزمائش کے موقع پر اور دیدی اپنی جان تیرے

لِيَسْتَنْقِذَ عِبَادَكَ مِنَ الْجَهَالَةِ وَحَيْرَةِ

راستہ میں تاکہ نکالیں تیرے بندوں کو جہالت اور گمراہی کی حیرت سے

درگزر کرنا بزرگی کے لئے تاج سر ہے

الضّلالة وقد توازر علیہ من غرّتہ الدّنیا
اور اُن کے خلاف اکٹھا کیا ان لوگوں نے جو دنیا کے فریب میں
وباع حظّہ بالارذل الادنی وشری اٰخرتہ
مبتلا تھے اور جنھوں نے بیچا تھا اپنے نصیبہ کو معمولی اور پست قیمت پر اور فروخت
بالثمن الاوکس وتغطرس وتردّی فی
کیا تھا اپنی آخرت کو گھٹیا قیمت پر اور سرکشی کی اور اپنی خواہشوں کے گڑھے
ھواہ واسخطک واسخط نبیّک واطاع
میں گرے اور تجھے ناراض کیا اور تیرے نبی کو ناراض کیا اور اطاعت
من عبادک اھل الشّقاق والنّفاق وحملۃ
کی تیرے بندوں میں سے مخالف اور منافق اور گنہگار لوگوں کی جو

٢٦٥

الاوزار المستوجبین النّار فجاھدھم
آتش جہنم کے مستحق تھے پس ان بزرگوار نے جہاد کیا
فیک صابرا محتسبا حتّی سفک فی طاعتک
اُن لوگوں سے صبر کرتے ہوئے اور تکالیف کو برداشت کرتے ہوئے یہاں تک کہ بہایا گیا
دمہ واستبیح حریمہ اللّٰھمّ فالعنھم
تیری اطاعت میں اُن کا خون اور برباد کی گئی اُن کی حرمت خداوندا پس لعنت کر اُن
لعنا وبیلا وعذّبھم عذابا الیما السّلام
لوگوں پر شدید لعنت اور سزا دے اُنھیں دردناک سزا سلام

عَلَيْكَ يَا بْنَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا

آپ پر اے فرزند رسول خدا سلام آپ پر اے

ابْنَ سَيِّدِ الْاَوْصِيَاءِ اَشْهَدُ اَنَّكَ اَمِيْنُ

فرزند سردار اوصیا میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ خدا کے

اللّٰهِ وَابْنُ اَمِيْنِهٖ عِشْتَ سَعِيْدًا وَمَضَيْتَ

امانتدار اور اُسکے امانتدار کے فرزند ہیں زندگی گذاری آپ نے نیک بختی کے ساتھ اور

حَمِيْدًا وَمُتَّ فَقِيْدًا مَظْلُوْمًا شَهِيْدًا

گذر گئے قابل تعریف صورت پر اور وفات پائی آپ نے مظلوم اور شہید ہونیکی حالت میں

وَاَشْهَدُ اَنَّ اللّٰهَ مُنْجِزٌ لَكَ مَا وَعَدَكَ ٢٦٦

اور میں گواہی دیتا ہوں کہ یقیناً خدا پورا کریگا آپ کے لئے جو اس نے آپ سے وعدہ کیا

وَمُهْلِكٌ مَنْ خَذَلَكَ وَمُعَذِّبٌ مَنْ

ہے اور ہلاک کریگا اُن لوگوں کو جو آپکا ساتھ نہ دیں اور سزا دیگا اُن لوگوں کو

قَتَلَكَ وَاَشْهَدُ اَنَّكَ وَفَيْتَ بِعَهْدِ اللّٰهِ

جنھوں نے آپکو قتل کیا اور میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ نے پورا کیا خدا کے عہد کو

وَجَاهَدْتَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ حَتّٰى اَتَاكَ

اور جہاد کیا خدا کے راستہ میں یہاں تک کہ آئی آپ کو موت

الْيَقِيْنُ فَلَعَنَ اللّٰهُ مَنْ قَتَلَكَ وَلَعَنَ اللّٰهُ

پس لعنت کرے خدا اُن لوگوں پر جنھوں نے آپ کو قتل کیا اور لعنت کرے خدا

مَنْ ظَلَمَكَ وَلَعَنَ اللّٰهُ اُمَّةً سَمِعَتْ بِذٰلِكَ

اُن لوگوں پر جنھوں نے آپ پہ ظلم کیا اور لعنت کرے خدا اُس جماعت پر جس نے سنا تو وہ

فَرَضِيَتْ بِهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اُشْهِدُكَ اَنِّیْ وَلِیٌّ

اس پر راضی ہو خداوندا میں گواہ کرتا ہوں تجھ کو کہ میں دوست ہوں اُس شخص

لِمَنْ وَالَاهُ وَعَدُوٌّ لِمَنْ عَادَاهُ بِاَبِیْ اَنْتَ

کا جو ان بزرگواروں کو دوست رکھے اور دشمن ہوں اُس کا جو ان کو دشمن رکھے

وَاُمِّیْ یَا بْنَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اَشْهَدُ اَنَّكَ كُنْتَ

میرے ماں باپ فدا ہوں آپ پر اے فرزند رسول خدا گواہی دیتا ہوں میں کہ آپ ہی کی

نُوْرًا فِی الْاَصْلَابِ الشَّامِخَةِ وَالْاَرْحَامِ

نور تھے بلند صلبوں اور پاک و پاکیزہ

الطَّاهِرَةِ لَمْ تُنَجِّسْكَ الْجَاهِلِيَّةُ بِاَنْجَاسِهَا

شکموں میں آپ کو نہیں نجس کیا جاہلیت کے گناہوں نے اپنی نجاستوں سے

وَلَمْ تُلْبِسْكَ الْمُدْلَهِمَّاتُ مِنْ ثِيَابِهَا وَ

اور نہیں پہنائے آپ کو تاریکیوں نے اپنے کپڑے اور

اَشْهَدُ اَنَّكَ مِنْ دَعَائِمِ الدِّيْنِ وَاَرْكَانِ

میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ دین کے ستونوں میں سے اور مسلمانوں

الْمُسْلِمِيْنَ وَمَعْقِلِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَشْهَدُ

کے ارکان میں سے اور مومنین کے لئے جائے پناہ ہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ

اِنَّکَ الْاِمَامُ الْبَرُّ التَّقِیُّ الرَّضِیُّ الزَّکِیُّ

آپ پیشوا نیک متقی پسندیدہ پاکیزہ رہنما

الْهَادِی الْمَهْدِیُّ وَ اَشْهَدُ اَنَّ الْاَئِمَّةَ

اور ہدایت یافتہ ہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ ائمہ آپ کی

مِنْ وُلْدِکَ کَلِمَةُ التَّقْوٰی وَ اَعْلَامُ الْهُدٰی

اولاد میں سے بھی پرہیزگاری کی بات رکھنے والے اور ہدایت کے ستون

وَ الْعُرْوَةُ الْوُثْقٰی وَ الْحُجَّةُ عَلٰی اَهْلِ الدُّنْیَا

اور ریسمان مستحکم اور حجت اہل دنیا پر

وَ اَشْهَدُ اَنِّی بِکُمْ مُؤْمِنٌ وَ بِاِیَابِکُمْ مُوْقِنٌ ۲۶۸

اور میں گواہی دیتا ہوں کہ میں آپ پر ایمان لاتا ہوں اور آپ کی رجعت کا یقین رکھتا

بِشَرَائِعِ دِیْنِیْ وَ خَوَاتِیْمِ عَمَلِیْ وَ قَلْبِیْ لِقَلْبِکُمْ

ہوں اپنے دین کی شریعت کے احکام اور اپنے عمل کے آخری انجاموں کے ساتھ اور میرا دل آپ کے دل کے

سِلْمٌ وَ اَمْرِیْ لِاَمْرِکُمْ مُتَّبِعٌ وَ نُصْرَتِیْ

لیے سپردہ ہے اور میرا معاملہ آپ کے معاملات کے ساتھ وابستہ اور میری مدد آپ کے

لَکُمْ مُعَدَّةٌ حَتّٰی یَاْذَنَ اللّٰهُ لَکُمْ فَمَعَکُمْ

لیے مہیا ہے یہاں تک کہ خدا آپ لوگوں کو اجازت دے پس میں آپ ہی کے ساتھ آپ

مَعَکُمْ لَا مَعَ عَدُوِّکُمْ صَلَوَاتُ اللّٰهِ عَلَیْکُمْ

ہی کے ساتھ ہوں گا نہ آپ کے دشمن کے ساتھ رحمتیں خدا کی آپ لوگوں پر

وَعَلٰی اَرْوَاحِکُمْ وَاَجْسَادِکُمْ وَاَجْسَامِکُمْ

اور آپ کی روحوں اور جسموں اور لاشوں پر

وَشَاھِدِکُمْ وَغَائِبِکُمْ وَظَاھِرِکُمْ وَبَاطِنِکُمْ

اور آپ میں سے جو حاضر ہو اور جو غائب ہو اور جو ظاہر ہو اور جو مخفی ہو سب پر

اٰمِیْنَ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ

قبول کرتا اے پروردگار تمام جہانوں کے

بعد اس کے دو رکعت نماز زیارت پڑھ کے دعا کرے کہ حق تعالیٰ بر لائیگا اور لکھا ہے کہ زیارت آخر روز عاشورا جہلم کے روز پڑھے تو مناسب ہے۔

اور علمائے امامیہ میں مشہور ہے کہ ۲۸ صفر کو وفات حضرت سید الانبیا واقع ہوئی۔ اور شیخ طوسیؒ وغیرہ نے بیان کیا ہے کہ امام حسن علیہ السلام کی شہادت بھی اسی تاریخ کو ہوئی لہذا ان دونوں بزرگوار کی تعزیت کے مراسم بجا لانا اور نزدیک و دور سے ان کی زیارت مناسب ہے۔

نیز عوام بلکہ خواص میں بھی آخر چہار شنبہ ماہ صفر کا نحوست میں مشہور ہے حالانکہ عامہ و خاصہ کی معتبر کتابوں میں اس کی نحوست کی کوئی وجہ نظر سے نہیں گذری تاہم صدقہ دینا اور دعاؤں میں مشغول رہنا مناسب ہے

۳۰۹

# تاریخی یادداشت

یکم صفر۔ اس دن سر اطہر امام حسین علیہ السلام وارد دمشق ہوا

۳ ر " ۔ سنہ ۶۴ھ میں مسلم بن عقبہ نے خانہ کعبہ میں آگ لگائی اور غلاف کعبہ جل گیا۔

۷ صفر۔ سنہ ۱۲۸ھ میں امام موسیٰ کاظمؑ متولد ہوئے۔

۱۷ صفر۔ سنہ ۲۰۳ھ میں امام رضاؑ نے شہادت پائی۔ ۲۷

۲۰ صفر۔ اس تاریخ سنہ ۶۲ھ میں ایک سال قید رہنے کے بعد امام زین العابدینؑ مع اہل حرم قید سے رہا ہو کر وارد زمین کربلا ہوئے

۲۳ صفر۔ سلطنت بنی عباس کی بنیاد پڑی اور سفاح خلیفہ ہوا۔

۲۸ صفر۔ امام حسنؑ نے زہر دغا سے شہادت پائی۔



| ایام | ربیع الاول ۹۴ھ | اپریل ۷۴ء | فروردین ۵۳ش | اہم وقائع تاریخی |
|---|---|---|---|---|
| پنجشنبہ | ۱۶ | ۲۳ | ۱۹ | |
| جمعہ | ۱۷ | ۲۴ | ۲۰ | ولادت حضرت رسولؐ و امام جعفر صادقؑ |
| شنبہ | ۱۸ | ۲۵ | ۲۱ | |
| یکشنبہ | ۱۹ | ۲۶ | ۲۲ | |
| دوشنبہ | ۲۰ | ۲۷ | ۲۳ | |
| سہ شنبہ | ۲۱ | ۲۸ | ۲۴ | |
| چہارشنبہ | ۲۲ | ۲۹ | ۲۵ | |
| پنجشنبہ | ۲۳ | ۳۰ | ۲۶ | |
| جمعہ | ۲۴ | مئی | ۲۷ | |
| شنبہ | ۲۵ | ۲ | ۲۸ | ارتحال سید مرتضیٰ علم الہدیٰ |
| یکشنبہ | ۲۶ | ۳ | ۲۹ | |
| دوشنبہ | ۲۷ | ۴ | ۳۱ | |
| سہ شنبہ | ۲۸ | ۵ | تیر | |
| چہارشنبہ | ۲۹ | ۶ | ۲ | |
| | | | | |

۲۷۲

دنیا بلا میں لپٹی ہوئی اور غداری اور مکاری کیلئے ہے نہ تو اسکا ایک انداز رہتا ہے اور نہ اسمیں آنیوالا سلامت رہتا ہے

بیان کرتا ہے ۔ اس سے ہمیں مرعوب نہیں ہونا چاہئے کیونکہ اس کی زبان اور بیان میں اور عطار کے الٰہی نامہ، خسرو گل، اور منطق الطیر وغیرہ کی زبان و بیان میں زمین و آسمان کا فرق ہے نیز یہ کہ بیشتر لوگوں کا خیال یہ ہے کہ مظہر العجائب عطار کی آخری تصنیف ہے جو کہ کافی ضعیفی کی عمر میں لکھی گئی ہوگی ٹھیک ہے، اگر ضعف میں آدمی کا دماغ اس پایے کا نہیں رہ جاتا، خبط کا دور شباب میں ہوتا ہے۔ ضعف میں طبیعت میں اضمحلال تو ہو سکتا ہے لیکن وہ سٹھیا نہیں سکتا ہے ورنہ درازی عمر کے ساتھ اس کا جو تجربہ بڑھتا ہے اس کو کیا کہئے گا اب محمود شیرانی کا بیان بھی ملاحظہ ہو:۔

"لیکن میری سمجھ سے باہر ہے کہ مشاق شاعر جو مدت العمر پرگوئی کے لئے معروف ہو، انحطاط اور پیری کے دور میں اس قدر سٹھیا جائے گا کہ معمولی صرف و نحو کی غلطیوں کا ارتکاب کرے۔"۴۸

کچھ ایسے ہی تاثرات مرزا عبدالوہاب قزوینی کے بھی ہیں وہ کہتے ہیں۔

"یکی از تالیف آخری عطار مظہر العجائب است و در مقدمہ این کتاب غالب کتب مصنفہ اش را کہ از جملہ تذکرۃ الاولیاء است نام می برد و اشعار این کتاب بالنسبہ سائر اشعار عطار تفاوت واضح دارد در پستی و سستی و قدرے رکاکت۔ و ہر کس منطق الطیر و الٰہی نامہ و خسرو گل و دیوان عطار را مطالعہ کردہ باشد برائے او قدری مشکل است اعتقاد

کند کہ صاحب مظہر العجائب با آنہا یکی بودہ است بظاہر علت ایں انحطاط و جمود طبع است در سن کہولت"۔ ۴۹

مذکورہ حقائق سے چشم پوشی کرتے ہوئے ہمارے بیشتر فہرست نگاروں کے ساتھ ساتھ قاضی نور اللہ شوستری، حاجی خلیفہ اور امین احمد رازی جیسے محققوں نے اسے عطار کی تصنیف تسلیم کیا ہے، یہی نہیں بلکہ فتح اللہ خاں شیبانی نے سن ۱۳۲۲ شمسی میں اپنے ایک اضافے کے ساتھ عطار کی تصنیف مان کر شائع بھی کر دیا ہے۔ جو کہ درست نہیں اسکی دلیل کے لئے صرف حافظ شیرانی کے یہ الفاظ کافی ہیں:۔

"اس لئے میں یہ کہتا ہوں کہ یہ شخص کوئی بہروپیا ہے جس نے خاص مقاصد کو مد نظر رکھ کر شیخ عطار کا سوانگ بھرلیا ہے چوں کہ نہ اس کے پاس عطار کا دماغ ہے نہ اس کی طبیعت اور نہ علمیت اس لئے یہ تمام اضمحلال ہے اور اسی لئے خیالات میں اس قدر ابتذال اور عبارت میں اس قدر خامیاں ہیں جس کے پڑھنے سے طبیعت متنفر ہو جاتی ہے ایک شخص عطار کا تخلص اختیار کرنے اور اس تخلص کی رٹ لگانے (جیساکہ مصنف کے اس تصنیف کے دوران میں دیکھا جاتا ہے) سے عطار نہیں بن سکتا"۔ ۵۰

# مختار نامہ

دولت شاہ سمرقندی نے بھی اس کو عطار کی تصنیفات میں شامل کیا ہے لیکن صاحب ہفت اقلیم اس تصنیف سے واقف نہیں لیکن دوسرے بیشتر فہرست نگار اسے شیخ عطار کی ہی تسلیم کرتے ہیں دراصل یہ ایک رباعیات کا مجموعہ ہے جس کے متعلق بدیع الزماں لکھتے ہیں۔

"مختارنامہ مصدر است بمقدمہ ای منثور بخامہ عطار کہ در انشاء آن تا حدی تکلف و تعقید لفظی یا معنوی مؤثر افتادہ است و آن حلاوت و حسن تاثیر کہ در تذکرۃ الاولیا ہست در این مقدمہ وجود ندارد ولی از آن جہت کہ آثار عطار در آن جا برشمردہ است متضمن فایدتی نیز ہست" [۱۵]

# الٰہی نامہ

مع دولت شاہ سمرقندی، حاجی خلیفہ اور صاحب ہفت اقلیم اور قاضی نور اللہ شوشتری کے سبھی فہرست نگار بلا اختلاف اسے عطار کی تصنیف تسلیم کرتے ہیں اور خود شیخ فرماتے ہیں۔

در گنج الٰہی برگشادم
الٰہی نامہ نام این نہادم
بزرگانی کہ در ہفت آسمان اند
الٰہی نامہ عطار خوانند[۵۲]

چھ ہزار پانچ سو گیارہ ابیات پر مشتمل یہ مثنوی بحر ہزج مسدس محذوف میں ہے۔ اس کی ابتدا خدا کی حمد اور رسول اکرم صلعم کی نعت سے ہوتی ہے۔ اس کے بعد ایک باپ اور چھ بیٹوں کے بیچ ایک مناظرہ کی حکایت کے سہارے صوفیانہ نکات بیان کئے گئے ہیں۔

# مصیبت نامہ

سیر آفاق اور سفر فی الخلق کے بیان میں نظم کی گئی یہ مثنوی سات ہزار یا پانچ سو اڑتالیس ابیات پر مشتمل بحر رمل مسدس مقصور میں ہے اور تقریباً سبھی فہرست نگار اور دولت شاہ سمرقندی اور دیگر مورخین بھی اسے عطار کی ہی تسلیم کرتے ہیں حالانکہ بذات خود شیخ عطار اپنی طبیعت کے مطابق (جیسا کہ اکثر دیکھنے میں آتا ہے کہ وہ اپنی تصنیفات کا اعلان بہت کم کرتے ہیں) کوئی اعلان نہیں کیا ہے کہ میری تصنیف ہے۔ تاہم اس کی زبان و بیان سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ عطار کی تصنیف ہے اس مثنوی کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ اس کی اکثر حکایات منوچہری کے حسب ذیل قصیدہ کے مطلع سے شروع ہوتی ہے ؎

گاہ توبہ کردن آمد مدیح و از ہجی
کز ہجی بینم زیان و از مدایح سود نی ۵۳

# باب چہارم

## منطق الطیر میں صوفیانہ نکات

اس مثنوی میں بعض نکات ایسے ہیں جن پر ایک توضیحی بحث کی جاسکتی ہے، ذیل میں ملاحظہ ہو۔

(۱) توحید۔ مثنوی کے اس حصہ میں عطار نے قدرت کی تخلیقات کا بیان انتہائی خوبصورتی کے ساتھ کیا ہے، ساتھ ہی ساتھ یہ بھی واضح کرنے کی کوشش کی ہے کہ ابن آدم ان تمام چیزوں سے عاجز ہے، علاوہ ازیں بیشتر جگہوں پر اپنے عقائد اور نظریات کو بھی نظم کیا ہے۔ بیشتر جگہوں پر عطار نے ایک ہی مضمون کو بار بار موضوع سخن بنایا ہے، جس سے تکرار کا احساس تو ہوتا ہے، لیکن ان کا منفرد انداز بیان اس تکرار کو چھپا لینے میں کامیاب ہی نہیں بلکہ اس میں ایک شیرینی اور لطف پیدا کر دیتا ہے۔ مثال کے طور پر ذات باری تعالیٰ کی وحدانیت اور قدرت کی طرف اس طرح اشارہ کرتے ہیں۔

کوہ را میخ زمین کرد از نخست
پس زمین را ر دسے از دریا بشست
چون زمین بر پشت گاؤ استادہ راست
گاؤ بر ماہی و ماہی بر ہوا ست

بس ہوا بر چیست ، بر ہیچ است و بس
ہیچ ہیچ است این ہمہ ہیچ است و بس
فکر کن در ضعف آن بادشاہ
کین ہمہ در ہیچ میدارد نگاہ [۱]

اب اسی مضمون کو دوبارہ نظم کرتے ہیں ملاحظہ ہو۔

عرش بر آبست و عالم بر ہواست
بگذر از آب و ہوا جملہ خداست
مرد می باید کہ باشد شہ شناس
شاہ ر بشناسد او در ہر لباس [۲]

اگرچہ دونوں جگہوں پر مضمون ایک ہی ہے لیکن حسن بیان اس تکرار کو اپنے اندر چھپا لینے میں کامیاب ہی نہیں بلکہ ایک خوبصورتی، ایک شیرینی ایک نیا لطف پیش کر رہا ہے۔

کہیں تو وہ قدرتی تخلیقات سے متاثر ہو کر اس کی وحدانیت کا اقبال کرتے ہیں اور کہیں وحدانیت کی اثبات میں قصائد اور معجزات انبیاء کا سہارا لیتے ہیں مثال کے طور پر

چون رسید آخر بہ آدم فطر تش
در پس صد پردہ پرداز غیر تش
گفت اے آدم تو بحر جود باش
ساجد اند این جملہ تو مسجود باش [۳]

اس کے بعد دوسرے انبیاء کرام کے معجزات بھی بیان کرتے ہیں جیسے کہ حضرت سلیمان کی دیو اور جنوں پر حکومت اور حضرت

ابراہیم کے لئے آگ کا گلزار بن جانا یا حضرت اسمٰعیل کی جگہ پر دنبہ کا ذبح ہونا یا حضرت عیسیٰ کی پھونک سے مردے کا زندہ ہونا۔

بازبنگر کز سلیمانؑ خدیو
ملک بے بنیاد چوں بگرفت دیو
باز ابراہیمؑ را بین دل شدہ
منجنیق آتشش منزل شدہ
گرچہ منزل گاہ او در نار کرد
نار را از لطف خود گلزار کرد
باز اسمٰعیل را بین سوگوار
کشتہ او قربان شدی در کوئے یار
باز یحییٰؑ را نگر در پیش جمع
سر بریدہ زار در طشتی چو شمع
باز عیسیٰؑ را نگر در پائے دار
چوں کہ رحمت اوازیہوان چند بار ؎

اور ان معجزات پر متحیر بھی ہوتے ہیں ذیل کے اشعار سے تحیر واضح ہے۔

در جمالش عقل و جان فرتوت شد
عقل حیران گشت، و جان مبہوت شد
کشتۂ حیرت شدہ یکبارگی
می ندانم چارہ جز بے چارگی
اے خرد در راہ طفل بہ شیر
گم شدہ در راہ رویت عقل پیر ؎

حق تعالیٰ کی تعریف و توصیف کے ساتھ ساتھ وحدت الوجود کے مسئلے کی صراحت اس طرح کرتے ہیں۔

عرش و عالم جز طلسمی بیش نیست
اوست بس این جملہ اسمی بیش نیست
در نگر کاین عالم و آن عالم است
نیست غیر او اگر ہست او ہم است [۶]
جملہ یک ذاتست اما متصف
جملہ یک حرفست اما مختلف [۷]
جان نہان در جسم تو جان در نہان
او نہان اندر نہان ای جان جان [۸]

بعد ازآن وحدت الوجود کے نظریے ماننے کی تلقین کرتے ہیں

مرد می باید کہ باشد شہ شناس
شاہ را بشناسد او در ہر اساس [۹]
در غلط تو چہ میداند کہ کیست
چون ہمہ اوست این غلط کردن چیست [۱۰]

مختلف جگہوں پر شیخ عطار اپنے تمام مضامین میں بیشتر قرآنی آیات اور احادیث نبوی کا سہارا لیتے ہیں مثلاً وہ انسانوں کو خلیفہ زادہ معرفت کا طفل خطاب دیتے ہیں۔ بعد ازاں مناجات کے لئے عاجزی اور رقت آمیز لہجے کے اختیار کرنے کی تلقین کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہی موثر ہے۔ اسی ضمن میں انہوں نے عارفانہ گفتگو کی ہے۔ جس میں نہ صرف دقیق معنی اور حکیمانہ مضامین کا ایک خزانہ جمع کر دیا ہے بلکہ وحدانیت

کے عقائد اور حکمت الٰہی کا توضیحی بیان کیا ہے۔ علاوہ ازیں بوقت ضرورت قرآنی روایات اور مختلف روایات کا استعمال اس طرح کرتے ہیں۔

چون یا چنین یا یک دیگر ہمسایہ ایم
تو چو خورشیدی و ما چون سایہ ایم
چہ بود ای معطی بی مایگان
گر نگہ داری حق ہمسایگان ؎

اسی طرح یہ چند اشعار بھی ملاحظہ ہوں

خالقا ما سر براہ آوردہ ایم
نان تو بر خوان تو می خوردہ ایم
چون کسی بشکست از نان کسی
حق گزاری میکند آن کس بسی

چون تو بحر بوداری صد ہزار
نان تو بسیار خوردم حق گزار ؎۱۴

مندرجہ بالا اشعار کی روشنی میں واضح طور پر کہا جا سکتا ہے کہ عطار نے خدا کی وحدانیت کو سمجھنے اور سمجھانے کے لئے ایک حسین انداز اختیار کیا ہے۔

(۲) نعت رسولؐ۔ توحید اور حمد کے بعد عطار نے نعت رسولؐ نظم کی ہے۔ یہاں پر وہ رسولؐ اکرم کو خواجۂ دنیا و دین اور سیدالانبیا مفتی اور امام جزو کل کے القاب کے ساتھ محمد مصطفیؐ کے فضائل اور مناقب بیان کرتے ہیں۔ ان کا عقیدہ ہے کہ سب سے پہلے مخزن موجودات پیغمبر محمد مصطفیؐ کا نور پیدا ہوا۔

انچہ اول شد پدید از جیب غیب
بود نور پاک او بے ہیچ ریب ۱۳ہ

پھر یہ کہتے ہیں کہ رسول اکرمؐ کے اس نور کی ہی بدولت دنیا کی تمام چیزیں وجود میں آئیں۔

نور او مقصود مخلوقات بود
اصل معدومات موجودات بود ۱۴ہ

فضائل اور مناقب رسول اکرمؐ کے بیان کے بعد وہ اپنے گناہوں پر ملول ہوتے ہیں، اور انتہائی رقت آمیز اور عاجزی کے لہجے میں شفاعت رسولؐ کے طلب گار رہتے ہیں۔

گرچہ ضائع کردہ ام عمر از گناہ
توبہ کردم عذر من از حق بخواہ
روز و شب بنشستہ در صد ماتم
تا شفاعت خواہ باشی یک دم
اے شفاعت خواہ مشتی تیرہ روز
لطف کن شمع شفاعت بر فروز ۱۵ہ

اگرچہ انھیں مضامین کو قدما نے بھی موضوع سخن بنایا ہے لیکن جو سادگی سلاست، رقت اور عاجزی عطار کے لہجے سے جھلکتی ہے، وہ قدما کے یہاں معدوم ہے۔ انھی خصوصیات کی بنا پر وہ دوسرے صوفی شعرا میں ممتاز ہیں۔

(۳) مدح خلفائے راشدین۔ نعت رسول اکرمؐ کے بعد عطار نے خلفائے راشدین کی مدح علی الترتیب کی ہے۔ سب سے

پہلے حضرت ابوبکرؓ کی مدح کرتے ہوئے انہیں خواجۂ اول اور قطب حق کے القاب سے یاد کرتے ہیں۔

خواجۂ اوّل کہ اوّل یار اوست
ثانی اثنین اذ ہما فی الغار اوست
صدر دین صدیق اعظم اکبر قطب حق
در ہمہ چیز از ہمہ بردہ حق ۱۶؎

حضرت ابوبکرؓ کی مدح کرنے اور ان کے فضائل نظم کرنے کے بعد وہ حضرت عمرؓ کی مدح کرتے ہوئے انھیں خواجۂ شرع یا آفتاب شرع اور شمع دین جیسے القاب سے یاد کرتے ہیں۔

خواجۂ شرع آفتاب شرع دین
ظل حق فاروق اعظم شمع دین ۱۷؎

حضرت عمرؓ کی مدح کے بعد حضرت عثمان کے فضائل اور مدح بیان کرتے ہوئے انھیں خواجۂ سنت اور نور مطلق جیسے القاب سے یاد کرتے ہیں۔

خواجۂ سنت کہ نور مطلق است
بل خداوندی دو نور بر حق است
آن کہ عرق قدس عرفان آمدست
صدر دین عثمان عفان آمدست ۱۸؎

حضرت عثمانؓ کی مدح کے بعد حضرت علیؓ کی مدح، اوصاف اور فضائل بیان کرتے ہیں۔ یہاں پر وہ حضرت علیؓ کو خواجۂ حق، بحر علم، قلب دین اور رہنماؤں کا امام جیسے القاب سے یاد کرتے ہیں۔

خواجہ حق پیشوا ئے راستین
کوہ علم و بحر علم و قطب دین
ساقی کوثر امام رہنما ئے
ابن عم مصطفٰے شیر خدا [۱۹]

(۴) نصائح برائے متعصبین۔ خلفاء راشدین کی مدح کے بعد متعصبین ـ سے مخاطب ہوتے ہیں ۔

اے گرفتار تعصب ماندہ
دائما در بغض و در حب ماندہ
گر تو لاف عقل از لب میزنی
پس چرا دم در تعصب می زنی [۲۰]
در خلافت میل نیست اے بیخبر
میل کے آید ز بوبکر رض و عمر رض [۲۱]

علاوہ ازیں حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کی خلافت کے سلسلے میں مختلف تاریخی دلائل بھی پیش کرتے ہیں اور چاروں خلفاء کے فضائل کا بھی توضیحی بیان کرتے ہیں اس کے بعد ایسی حکایات بھی نظم کی ہیں جن کے مضامین اس بات کی دلالت کرتے ہیں کہ وہ ________ متعصبین کے لئے نظم کی ہیں اور آخر میں کچھ سخت الفاظ میں وہ آپسی تعصب اور وہم پرستی کو ترک کرنے کی ترغیب اس طرح دیتے ہیں ۔

نے مکن اے جاہل ناحق شناس
از خلافت خواجگی و خود قیاس [۲۲]

نیست دہ شرعیست سخن تنہا قبول
چون سخن گوئی ز یاران رسولؐ
نیست در من این تعصب یا الٰہ
از تعصب دار جانم را ہ نگاہ سـ۲۳ـہ

س سلسلے میں خود اپنے لئے اس طرح کہتے ہیں
پاک گردان تعصب جان من
تو مباش این قصہ در دیوان من سـ۲۴ـہ

## ۵ — پرندوں سے خطاب

جیساکہ مثنوی کے اس حصہ سے ہی ظاہر ہے کہ اس میں پرندوں کی گفتگو کو ہی نظم کیا گیا ہوگا۔ لہٰذا غور کرنے پر پتہ چلتا ہے کہ سب سے پہلے انھوں نے۔ ہدہد، موسیچہ (قمری کے برابر سفید پرندہ) طوطی کبک، باز، دراج، عندلیب، طاؤس، تدرو، قمری، فاختہ، مرغ، زرین اور شاہین کا تعارف کروایا ہے اور اسی تعارف کے ذیل میں انھوں نے مذہبی قصہ جات، معجزات انبیا، اور تصوف کے بعض نکات کو بھی نظم کیا ہے۔

مرحبا اے طوطی طوبیٰ نشین
حلہ اندر پوش و طوق آتشین
چون خلیل آہن کس کہ از نمرود رست
خوش تواند کرد در آتش نشست ۲۵ھ
خہ خہ اے موسیچہ موسیٰ صفت
نائے موسیقار زن در معرفت ۲۶ھ

# ۷ ۔ پرندوں کا اجتماع

مثنوی کے اس حصے میں ایک جو دلچسپ پہلو نظر آتا ہے وہ یہ کہ بہت سے پرندے ایک جگہ جمع ہو کر آپس میں مشورہ کرتے ہیں کہ ہر شہر اور ہر علاقے میں ایک بادشاہ ہوتا ہے، اس لئے مناسب ہے کہ ہمارے درمیان میں بھی کوئی بادشاہ ہو کیونکہ بنا بادشاہ کے ملک منظم نہیں ہو سکتا۔

دراصل مذکورہ مثنوی کا آغاز یہیں سے ہوتا ہے یہ فارسی ادبیات کی ایک عدیم المثال مثنوی ہے۔ کیوں کہ اس میں پرندوں کے اجتماع اور آپسی گفتگو کے ساتھ ساتھ صوفیانہ مباحث بھی نظر آتے ہیں اس مثنوی میں پرندوں کی گفتگو کے درمیان ہدہد کا جواب دلچسپ ہونے کے ساتھ ساتھ انتہائی اہمیت کا بھی حامل ہے، ساتھ ہی دوسرے پرندوں کا ہدہد کے جواب پر قانع ہونا بھی کم دلچسپ نہیں۔ کیوں کہ تمام پرندے سیمرغ کی تلاش میں روانہ ہو جاتے ہیں اسی بحث کے دوران شیخ عطار نے سلوک اور معرفت کے نکات کو اشعار کے قالب میں ڈھال دیا ہے۔ جو ان کی وسعت فکر، اور مضمون پر قدرت رکھنے کی دلالت کرتا ہے پرندوں کے اس اجتماع میں بادشاہ کے تعین کے لئے شیخ عطار نے کلیلہ و دمنہ اور اخوان الصفاء کا بھی سہارا لیا ہے لیکن شیخ عطار کے منفرد لہجے اور مخصوص انداز بیان کی وجہ سے ان دونوں کے مقابلے میں امتیازی حیثیت کی حامل ہے۔

# ۸ — ہدہد کے نظریات

مثنوی کے اس حصے میں ہر پرندے کی تعریف اس کی مناسبت سے پیش کی گئی ہے لیکن عطار اپنے منفرد لہجے اور مخصوص انداز بیان کی وجہ سے قدما سے مختلف نظر آتے ہیں، کیوں کہ دوسرے شعرا نے بھی پرندوں کی تعریف کی ہے لیکن وہ صرف پرندوں کی تعریف کر کے رہ گئے جب کہ عطار نے اسی تعریف کو ایک نئی جہت دینے کی ایک کامیاب کوشش کی ہے، یعنی وہ پرندوں کی تعریف تو کرتے ہی ہیں اور اس کے ساتھ ہی تصوف کے بیشتر نکات بھی نظم کر جاتے ہیں۔

ہدہد کہ شفتہ پر انتظار
درمیان جمع آمد بے قرار
حلقہ بود از طریقت در برش ۲۷
افسری بود از حقیقت بر سرش

چون من آزادم زخلقان لاجرم
خلق آزاد نداز من نیز ہم ۲۸

علاوہ ازیں وہ مذہبی قصائص کا بھی سہارا لیتے ہیں، مثال کے طور پر ہدہد کے صفات کی تعریف قصہ [illegible] صبا میں بھی ملتی ہے، اور اسی میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ ہدہد رہبری کے سلسلے میں آگے آگے رہتا ہے۔ اور یہی چیز منطق الطیر میں نظر آتی ہے۔ ہدہد پرندوں کو بتاتا ہے کہ "میں بادشاہ کو جانتا ہوں لیکن تنہا اس کے پاس نہیں جاسکتا اگر تمام

پرندے میرے ساتھ چلیں تو وہ یقیناً بادشاہت کو قبول کرے گا لیکن اس میں وصول فنا، اور جانبازی کا ہونا لازمی ہے۔" اس بحث کے چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

جان بے جانان کجا آید بکار
گر تو مردی بجانان بر مدار
مردی باید تمام این راہ را
جان فشاندن باید این درگاہ را
جانان بے جانان نیز داشتے چیز
ہچو جانان برفشان جان عزیز[۲۹]

شیخ عطار نے ہدہد کی زبان سے سیمرغ کی تعریف کچھ اس انداز سے کی ہے کہ محسوس ہوتا ہے جیسے کوئی اہل معرفت خدا کی تعریف کر رہا ہو۔

قسم خلقان زان جمال وزان کمال
ہست اگر بر ہم تقی مثنی خیال
در صفاتش با دو چشم تیرہ برد
تو بماہی چون توانی رہ سپرد[۳۰]

ایک موقع پر رسول اکرمؐ کی یہ حدیث

"ان اللہ تعالیٰ سبعین الف حجاب من نور وظلمہ"

کو اس طرح نظم کرتے ہیں۔

صد ہزاراں پردہ دارد بیشتر
ہم ز نور د ہم ز ظلمت بیشتر[۳۱]

اگرچہ حدیث مذکورہ میں فقط ظلمت کا استعمال "تاریکی" کے

لئے ہوا ہے لیکن عطار نے ظلمت کو شب سے تعبیر کیا ہے۔ دنیا کے وجود میں آنے سے ہی انھوں نے مظاہر قدرت پر دلائل پیش کیے ہیں اور ان دلائل کی عظمت اور بلندی کا اقرار کرنے کے لئے ہر شخص مجبور ہو جاتا ہے۔

جب ہدہد نے اپنے تمام نظریات پرندوں کے سامنے پیش کئے تو تمام پرندے بے قرار ہو گئے، اور اتنا بے چین ہوئے کہ اپنی جگہ پر چند لمحے قرار نہ رکھ سکے، باوجود اس کے کہ پہلے ہدہد نے "فنا" اور جانبازی کی وضاحت پہلے ہی کر دی تھی، لیکن پھر بھی بیشتر پرندوں نے ان مشکلات کو برداشت کرنا اپنے لئے لازمی سمجھا۔

شوق او در جان ایشاں کار کرد
ہر یکے بے صبری بسیار کرد
عزم رہ کردند در پیش آمدند
عاشق و دشمن خویش آمدند[۳۲]

لیکن کچھ پرندے ایسے بھی تھے جنھیں اس سلسلے میں کوئی دلچسپی نہ تھی اس لئے کچھ پرندوں نے عذر بھی پیش کیا۔

# طوطی کا عذر

حیات جاوید کا طالب، اور آب حیات کی تلاش میں پرندہ ہے۔ اس لئے وہ کہتا ہے کہ میں حضرت خضر کی طرح رد پوش آب حیات تلاش کر کے پیئوں گا۔ مجھے سیمرغ کی ضرورت نہیں اور نہ ہی مجھے اس کی تلاش سے کوئی دلچسپی ہے۔

خضر مرغانم از آنم سبز پوش
بو کہ خواہم کرد آب خضر نوش [۳۳]
نی نیارم در بر سیمرغ تاب
بس بود از چشمۂ خضر یک آب [۳۴]

طوطی کے عذر کو سن کر ہدہد نے کہا کہ ہماری جان صرف اس کے لئے ہے جو ہمارے اوپر اپنی جان نثار کرتا ہے۔ اس بحث کے دوران شیخ عطار نے علم معرفت کے بھی بعض نکات نظم کئے ہیں۔

جان نبر آن بکار آید ترا
تا دمے در خورد یار آید ترا [۳۵]
رو کہ عمرت صرف شد در ہیچ ہیچ
گو روان زندگی دہ ہیچ ہیچ [۳۶]

# مور کا عذر

جیسا کہ مذہبی روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ مور بہشتی پرندہ ہے، لیکن بعد میں حضرت آدم اور حوا کو گمراہ کرنے میں شیطان کے ساتھ ساتھ ہونے کی وجہ سے مور کو زمین پر پھینک دیا گیا تھا۔

یہاں پر شیخ عطار نے مور کی مثال ایک ایسے شخص سے دی ہے جو کہ اپنی عمر عبادت میں گزارتا ہے اور بہشت کی امید کرتا ہے۔ جب کہ اس نے بہشت کی نعمتیں دیکھی نہیں ہیں۔ اس لئے مور کی زبان سے کہتے ہیں "میں تو جنت سے نکالا گیا پرندہ ہوں مجھے صرف اپنی جنت کی ضرورت ہے، مجھے سیمرغ کی کوئی پرواہ نہیں" اس بات کا جواب شیخ عطار ہدہد سے اس طرح دلواتے ہیں۔

ہدہد گفت اے ز خود گم کردہ راہ
ہر کہ خواہد خانۂ از پادشاہ
خانۂ نفس است خلد پر ہوس
خانہ دل مقصد صدق است و بس ش۲۵

ہدہد کہتا ہے کہ اے گم کردہ راہ بہشت انسانوں کی جگہ ہے اس واسطے دل سچائی اور رضوان الٰہی میں مقید چاہئے۔ کیونکہ جب دل میں رضوان الٰہی موجود ہوگا تو ہمارا خانۂ دل عبادت گاہ سے بہتر ہوگا۔

## ۱۱ــــ بطخ کا عذر

عام طور سے بطخ کا شمار پرندوں کے اس طبقہ میں ہوتا ہے جو خود کو ہمیشہ پاک وصاف رکھنے میں عمر بسر کرتے ہیں۔ شاید اسی وجہ سے بطخ کا عذر ہے کہ میں تمام پرندوں سے زیادہ پرہیزگار ہوں کیونکہ میں پانی سے الگ نہیں ہوں، اور نہ ہی میں پانی سے الگ رہ سکتی ہوں، تو سیمرغ میرے کس کام آسکتا ہے۔ یہاں یہ ممکن ہے کہ شیخ عطار نے بطخ کو ایسے لوگوں سے تعبیر کیا ہو جو اپنی عمر صرف اپنے آپ کو پاک وصاف رکھنے میں بسر کرتے ہیں اور گمان کرتے ہیں کہ میں تو پرہیزگار ہوں مجھے کسی دوسری چیز سے کیا لینا دینا۔

ہدہد نے جواب دیا کہ پانی سے خوش رہنے والی بطخ پانی ہر چیز کو نہیں صاف کر سکتا چاہے تو پانی کو اپنا وطن ہی کیوں نہ بنالے۔ اس ضمن میں شیخ عطار نے ایک دیوانے شخص کی حکایت بھی نظم کی ہے، جس میں یہ بتایا گیا ہے کہ پانی اگرچہ کچھ کو ٹھیک رکھنے میں معاونت کرتا ہے لیکن اگر اس میں لوہا ڈالا جائے تو خراب ہو جاتا ہے، اور خوبصورت نقش ونگار کو بھی بگاڑ دیتا ہے اور نہ ہی پانی کے اوپر بنیاد رکھی جا سکتی ہے اس لئے کسی نے بھی پانی کو پائدار نہیں کہا ہے

کس ندیدہ آب ہرگز پائدار
کے بود بر آب بنیاد استوار ۳۹ھ

## ۱۲ــــ کبک کا عذر

کبک ایک ایسا حریص پرندہ ہے جو ساری عمر سونا اور جواہرات تلاش کرتا ہے اور انہیں جمع کرنے میں کوشاں رہتا ہے اس لئے کبک اپنا عذر پیش کرتے ہوئے کہتا ہے کہ میں تو جواہرات کی تلاش میں رہتا ہوں۔ میری دل بستگی کان اور آگ سے ہوتی ہے بھلا مجھے سیمرغ سے کیا رغبت ہو سکتی ہے۔ میں پتھر پر بیٹھوں اور اپنے دل کو پتھروں سے وابستہ کروں

من بہ سیمرغ قوی دل کے رسم
دست بر سرپائے در گل کے رسم
ہچو آتش برنتابم سر ز سنگ
تا بمیرم یا گہر آرم بچنگ ۳۹

کبک کے کردار سے گمان ہوتا ہے کہ یہاں پر شیخ عطار نے کبک کی مثال ایسے لوگوں سے دی جو دولت دنیا کو جمع کرنے میں کوشاں رہتے ہیں اور یہ خیال کرتے ہیں جو کچھ ہے وہ یہی ہے اس کے علاوہ اور کچھ نہیں۔

اس لئے شاید ہدہد کبک کو ملامت کرتے ہوئے کہتا ہے کہ تمہارا پیر اور چونچ تو خون جگر سے آلودہ ہے اور تمہارے پاس دل کی جگہ پتھر ہے تو گوہر حقیقی کی شناخت کیسے کر سکتا ہے۔ گوہر خود بھی تو پتھر ہے، اگر وہ رنگین ہے تو گوہر اور اگر بے رنگ ہے تو پتھر اس لئے تیرا عشق پائدار نہیں۔ اسی مضمون کی مناسبت سے شیخ عطار نے حضرت سلیمان کی انگوٹھی کی ایک حکایت بھی نظم کی ہے جو پوری دنیا

میں اپنی مثالی خاصیت کے لیے مشہور ہے اور اسی نے حضرت سلیمان کو بادشاہ کے منصب تک پہونچایا۔

چون سلیمان کرد آن گوہر نگین
شد بفرمانش ہمہ روئے زمین
گرچہ زان گوہر سلیمان شاہ شد
این ہمہ بودش کہ بندراہ شد ۱۴۱؎

# ہما کا عذر

ہما ایک ایسا پرندہ ہے جو اقتدار اور مملکت پسند ہے وہ زہد اور گوشہ نشینی میں عقیدہ رکھتا ہے اس لئے وہ اپنا عذر پیش کرتے ہوئے کہتا ہے کہ میں نفس کش ہوں اور ہڈیاں کھا کر زندگی بسر کرتا ہوں میں اتنا مبارک ہوں کہ جس پہ میں اپنا سایہ کر دوں وہ بادشاہ ہو جاتا ہے میں خود بادشاہ گر ہوں، میں سگ نفس سیمرغ کو فریدوں اور جمشید کا مرتبہ نہیں دے سکتا۔

ہما کے عذر سے یہ محسوس ہوتا ہے کہ شیخ عطار نے اس کی مثال ان لوگوں سے دی ہے جو تھوڑے کو بہت سمجھ کر اس پر مغرور ہوتے ہیں، کہ جو کچھ بھی ہوں بس میں خود ہوں، کوئی دوسرا کچھ بھی نہیں۔

نفس سگ را خوار دارم لاجرم

عزت از من یافت افریدوں و جم لاجرم

ہدہد جواب دیتا ہے کہ تو اپنے غرور سے باز آ جا کیوں کہ تو خود اپنے آپ میں بھی بادشاہ تصور کرتا ہے، جب کہ ایسا نہیں ہے۔ اس لئے تو غور و فکر کر اور اپنی تباہی سے بچ۔

## ۱۴ — باز کا عذر

باز کا مطلوب ہمیشہ بادشاہ کا قرب ہوتا ہے۔ اس لئے وہ اپنا عذر پیش کرتے ہوئے کہتا ہے کہ میں نے خدمت گاری کے آداب سیکھے ہیں۔ خدمت کے جملہ آداب ورسوم سے بخوبی واقف ہوں، اور بادشاہ کی کلائی پر بیٹھتا ہوں یہی مرتبہ میرے لئے کافی ہے، اور سیمرغ کے پاس جانا فضول ہے۔

ہدہد جواب میں کہتا ہے کہ تو ظاہر پرست دنیا کے بادشاہوں کو شہنشاہ کہتا ہے، سیمرغ عدیم المثال بادشاہ ہے۔ اس کے پاس انصاف اور وفا کے سوا دوسری بات نہیں۔ اسی ذیل میں شیخ عطار نے ایک بادشاہ کے اپنے غلام پر عاشق ہونے کی حکایت بھی نظم کی ہے، وہ کہتے ہیں کہ بادشاہ اگرچہ غلام کو دوست رکھتا ہے، اس کو سکون اور آرام پہونچانے کی ہمیشہ کوشش کرتا ہے، یہاں تک کہ خود اس بادشاہ کو بھی بغیر غلام کے قرار نہیں ملتا لیکن وہ اپنے غلام پر قہر وغضب کی بھی نظر رکھتا ہے۔ اس لئے تیرا قرب پائیدار نہیں۔

باز سے مراد غالباً شیخ عطار کی ان لوگوں سے ہے جو ظاہر پرست ہوتے ہیں اور معمولی درجہ پالینے کو ہی اپنی معراج سمجھتے ہیں۔

# بگلے کا عذر

بگلا اہل حزن میں سے ہے، اس کی نگاہ ہمیشہ دریا پر رہتی ہے۔ وہ موجوں کے تلاطم کو دیکھتا رہتا ہے، یہاں تک کہ اگر دریا سے ایک قطرہ بھی پانی کم ہو جاتا ہے تو وہ خوف زدہ ہو جاتا ہے اس لئے بگلا اپنے عذر میں کہتا ہے کہ میں دریا کا عاشق ہوں، اس کے اور اس کے کنارے پر مراقبہ میں رہتا ہوں، کسی کو ستاتا بھی نہیں، یہاں تک کہ میں دریا سے ایک قطرہ پانی بھی نہیں پیتا اس خوف سے کہ کہیں دریا خشک نہ ہو جائے۔

ہدہد جواب دیتا ہے کہ دریا خود منقلب ہے۔ اس کی حالت میں پائداری نہیں، وہ کہیں پر تلخ ہے کہیں پر کھارا، کبھی دھیرے بہتا ہے اور کبھی تیز اس لئے تجھے اس سے کوئی فائدہ نہیں حاصل ہو سکتا۔

# ۱۹ — بوم کا عذر

بوم گوشہ نشینی اور ویرانہ پسند پرندہ ہے، علاوہ ازیں تمام دنیا سے الگ رہ کر ویرانے میں اپنی زندگی بسر کرتا ہے۔ ممکن ہے کہ شیخ عطار نے یہاں پر بوم سے مراد ایسے لوگوں سے لی ہو جو اس وجہ سے گوشہ نشینی اختیار کرتے ہیں کہ دنیا کے مصائب برداشت کرنے کی طاقت نہیں رکھتے، اسی لئے بوم اپنے عذر میں کہتا ہے کہ میں ویرانے کا رہنے والا ہوں اور ویرانے میں ہی خزانہ ملتا ہے میں اسی خزانے کے عشق میں مبتلا ہوں، سیمرغ میرے کس کام آسکتا ہے۔

بوم کے جواب میں ہدہد کہتا ہے کہ مانتا ہوں کہ تجھے ویرانے میں خزانہ مل سکتا ہے لیکن اس سے اپنی زندگی کیسے بڑھائے گا مال سے محبت کفر ہے، جو دولت کا عاشق ہوتا ہے اس کی صورت ہمیشہ بدلتی رہتی ہے اور دل ہمیشہ افسردہ رہتا ہے۔

# ۱۷۔ صعوہ کا عذر

ایک کمزور چڑیا ہے، جو عذر میں اپنے ضعف کو بیان کرتے ہوئے کہتی ہے کہ میں انتہائی ضعیف ہوں میں اس راہ کو طے کرنے کی طاقت نہیں رکھتی۔ یہاں پر ممکن ہے کہ شیخ عطار نے صعوہ کو ایسے لوگوں سے تعبیر کیا ہو جو بزدل ہوتے ہیں، اور معمولی مشکلات سے گھبرا جاتے ہیں اور طرح طرح کے بہانے تراشتے رہتے ہیں۔

شاید اسی لئے شیخ نے جواب میں ہدہد سے کہلوایا ہے، عشق کے لئے بزدلی سازگار نہیں۔ اگر چلنا ہے تو چل جو حال میرا ہوگا وہی حال تیرا بھی۔ اس ذیل میں شیخ عطار نے حضرت یعقوبؑ کی حکایت نظم کی جب کہ وہ اپنے بیٹے کے فراق میں بے قرار تھے کہتے ہیں "حضرت یعقوب اپنے بیٹے یوسف کی جدائی میں بے قرار تھے اور ان کا نام برابر پکارتے رہتے تھے ایک روز خدا نے فرمان بھیجا کہ اب اگر تم نے یوسف کا نام لیا تو تمہاری نبوت ختم ہو جائے گی۔ حضرت یعقوب نے اپنی زبان روک لی اور یہاں تک کہ دل میں بھی نام نہ لیتے، لیکن جب ایک دن خواب میں یوسف کو دیکھا تو بے قرار ہو گئے پکارنا چاہا لیکن حکم خداوندی یاد آگیا زبان کو روک لیا، لیکن آہ نکل گئی، اور خواب سے بیدار ہوئے تو جبرئیل آئے اور خدا کا پیغام دیا اگرچہ تم نے یوسف کا نام نہ لیا لیکن آہ تو نکالی اور اس کا مطلب ہے توبہ شکنی۔

گر نراندی نام یوسف بر زبان — لیکن آہی بر کشیدی از میان

# پرندوں کا ہدہد سے سوال

پرندوں نے ہدہد سے کہا کہ ہم اس ضعف اور بے بال و پر کے عالم میں سیمرغ کی تلاش کس طرح کر سکتے ہیں، جب ہم ایک ذرے کو پانے کے قابل نہیں ہیں تو بھلا آفتاب کو ہم کیسے پا سکتے ہیں۔

چوں نداری ذرۂ را گنج تاب
کے توانی یافت وصل آفتاب ۴۲۵

جواب میں ہدہد کہتا ہے کہ معشوق کی تلاش میں ہر طرح کی تکلیف کو برداشت کرنا چاہیئے۔ ہمارے اور سیمرغ کے درمیان یہی مسئلہ ہے۔ لہٰذا ہم کو چاہیئے کہ تمام پریشانیوں کو برداشت کرتے ہوئے اس تک پہونچیں علاوہ ازیں ہمارے اور سیمرغ کے درمیان فرق صرف اتنا ہے کہ اس کے چہرے پر نقاب ہے جس کا سایہ زمین پر پڑتا ہے اور ہم تمام پرندے اسی سائے کی بدولت وجود میں آئے ہیں۔ یعنی میری نسبت اس کے سائے سے ہے۔ اگر ہم سیمرغ تک پہونچ جائیں تو میرا وجود مکمل ہو جائے گا۔ نیز ہدہد یہ بھی کہتا ہے کہ اگر سیمرغ کا وجود نہ تسلیم کیا جائے تو اس کا کوئی سایہ بھی نہ ہوگا، اور جب سایہ نہ ہوگا تو تمام پرندے وجود میں نہیں آ سکتے۔ سائے کا وجود سیمرغ کے وجود پر دلالت کرتا ہے۔ اگر ہم اس کے جمال کی تاب نہیں لا سکتے تو چاہیئے کہ ایک آئینہ بنائیں تاکہ اس میں اس کے جمال کو دیکھ سکیں کیوں کہ اس کی بدولت ہم حق تک پہونچ سکتے ہیں۔

با جمالش عشق نتوانست باخت
از کمال لطف خود آئینہ ساخت
ہست آن آئینہ بر دل در نگر
تا بہ بینی روئے او در دل نگر[۱۴۴]

اس تمثیل میں شیخ عطار نے جس نکتے کی طرف اشارہ کیا ہے اس سے حق باری تعالیٰ کی ذات و نشان، کا پتہ چلتا ہے۔ یہاں پر سائے سے مراد اسی ذات کا سایہ ہے جس کی بدولت اس کا نور ظاہر ہوتا ہے۔

## سلوک سے متعلق پرندوں کا سوال

جب پرندوں نے سیمرغ کے سائے کی بات سنی اور راز ان پر ظاہر ہوا تو انھوں نے سیمرغ کو سمجھ لیا کہ سیمرغ سے مراد سلوک ہے اس لئے انھوں نے سلوک کے شرائط بھی ہدہد سے ہی دریافت کئے۔

زاں پس پرسید ند کاے استادکار
چوں ہم آخر دریں رہ داد کار ۲۷۷

جواب میں ہدہد نے کہا کہ اس کے نشان کو پہچاننے کے لئے لازمی ہے کہ اپنے بدن اور جان کو ترک کیا جائے تبھی ہم اپنے مطلوب تک پہونچ سکتے ہیں۔ تبھی عاشق اپنے معشوق کا مطیع اور فرماں بردار بن سکتا ہے کیوں کہ وجود عشق کے مرہون منت ہے۔ اسی ضمن میں شیخ عطار نے شیخ صنعان کی حکایت بھی نظم کی ہے۔

# ۲۱۔ حکایت شیخ صنعان

یہ حکایت ہر طرح سے عظیم، لطیف اور دلچسپ ہے۔ اصل داستان اور قصہ ایک پیر طریقت کا ایک لڑکی سے عشق ہے۔ اس میں انھوں نے ایک ایسے پیر طریقت کی عکاسی کی ہے جو اپنے دین، ایمان کے ساتھ ساتھ شراب پینے، زنار باندھنے، اور بت پوجنے کی بدولت شہرت کا مالک ہوا تھا۔ شیخ عطار کے مطابق یہ سب عشق کی تاثیر ہے، اور معشوق کی راہ میں جذبۂ فداکاری ہے۔

اس حکایت کے پس پردہ شیخ عطار کے سمجھانے کا مقصود یہ ہے کہ مریدوں کو چاہئے کہ وہ ہر حال میں شیخ کے تابع اور فرماں بردار ہوں، یعنی اس کے دین کے ساتھ دین داری کو اور کفر کے ساتھ کفر کو اختیار کریں یعنی کہ مریدوں کو شیخ کی تقلید کرنا چاہئے۔ حکایت کے اختتام پر عطار نے توبہ کی تاثیر کو بھی نظم کیا ہے۔ مزید برآں اس حکایت میں لڑکی کو مجسم سچائی دکھایا گیا ہے، اسی حکایت کے ذریعہ سلوک کی راہوں کو بتایا ہے، اس تعلیم کے ساتھ کہ کبھی اطاعت اور عبادت سے غافل نہیں ہونا چاہئے کیوں انجام معلوم نہیں ہے۔ چنانچہ شیخ صنعان کے چار سو مرید تھے، جو پچاس سال تک دل و جان سے ان کی اطاعت کرتے رہے، لیکن بعد میں وہ سارے مرید انھیں چھوڑ کر چلے گئے۔

قابل غور دوسرا نکتہ یہ ہے کہ اگر کوئی شخص بدنام یا فتنہ اور فساد میں مبتلا ہوتا ہے تو لوگ اسے حقارت کی نظر سے دیکھتے ہیں لہٰذا شیخ عطار

سے کے مطابق سالک کو چاہئے کہ وہ لوگوں میں بلند مرتبے کو اختیار کرے۔ زاہد کو چاہئے کہ وہ فریفتگی، دل بستگی اور فسق و فجور سے بچا رہے کیوں کہ یہ اسکی ذات سے مریدوں کو الگ کرنے کی علامتیں ہیں۔

اس مثنوی میں یہ حکایت فارسی نظم کا شاہکار سمجھی جا سکتی ہے، خاص طور سے شیخ کا پرہیزگار لڑکی سے عشق شب فراق میں شیخ کی حالت اور دل کے پریشان ہونے کی عکاسی انتہائی جذباتی لہجے میں اور خوبصورتی کے ساتھ نظم کی گئی ہے۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

گفت یارب امشبم را روز نیست
یا مگر شمع جہاں را سوز نیست
ہمچو شمع از سوختن تا ہم نماند
ہر جگر جز خون دل آبم نماند
ہمچو شمع از سوز نفم می کشند
شب ہمی سوزند و روزم می کشند
می بسوزم امشب از سودای عشق
می ندارم طاقت غوغای عشق
رفت صبر و رفت عقل و رفت یار
این چہ دردست این چہ عشق است این چہ کار ۵۵

اسی طرح شیخ نے کے ساتھ مریدوں کی گفتگو اہمیت کی حامل ہے۔ مثال کے طور پر یہ اشعار

شیخ را گفتند اے بے مردہ راز      منع شد را از پیش خورشید تو باز

آتشی از توبہ چوں بفورز داؤ
ہرچہ باید جملہ درہم سوز داؤ
سجدہ کن پیش بت قرآن بسوز
خمر نوش و دیدہ از ایمان بدوز
شیخ گفتش خمر کردم اختیار
بہر آن دیگر ندارم ہیچ کار
گفت برخیز و بیا و خمر نوش
خوش بنوشی خمر آئی در خروش ۴۶

# پرندوں کا عازم سفر ہونا

ہدہد سے شیخ صنعان کی مذکورہ حکایت سننے کے بعد پرندے سیمرغ کی تلاش کے لئے متفق ہو جاتے ہیں، لیکن اس کے بعد وہ یہ سوچتے ہیں کہ اس راستے کو کسی راہ نما کے بغیر نہیں طے کر سکتے ہیں یہاں پر شیخ عطار کا مقصود صوفیوں کے عقیدے کا اظہار ہے کہ سلوک کی راہ بغیر شیخ یا رہبر کے نہیں طے کی جا سکتی۔ اسی لئے پرندوں نے سیمرغ کی تلاش میں راہ نمائی کے لئے اس پرندے کا انتخاب کیا جو قرعے سے منتخب ہوا، قرعے کے ذریعے ہدہد کا انتخاب ہوا اور اس کے سر پر راہبری کا تاج رکھا گیا ہے۔ سبھی پرندے اس کی اطاعت ایک ہی طریقے سے کرتے ہیں اور سیمرغ کی تلاش کے لئے عازم سفر ہوئے لیکن ابتدا میں وحشت اور ہیبت میں گرفتار ہو گئے۔ انھیں اپنا راستہ سنسان دکھائی دیا۔ اس لئے انھوں نے ہدہد سے پوچھا کہ اس کا سبب کیا ہے ہم اپنے مطلوب تک کس طرح پہونچیں گے۔ ہدہد نے جواب دیا کہ یہ بادشاہ کی عزت کی دلیل ہے تاکہ ہر شخص اس کو نہ پہچان سکے۔ اس قول کے اثبات کے لئے انھوں نے بایزید بسطامی کی ایک حکایت کا سہارا لیا ہے، شیخ عطار کہتے ہیں کہ ایک رات بایزید بسطامی شہر سے باہر نکلے تو ہر طرف سناٹا تھا ان پر وجد طاری ہوا، انھوں نے خدا سے عرض کیا کہ تیری بارگاہ عزت خالی کیوں ہے، کوئی مشتاق نظر نہیں آتا ہے، تب ہاتف نے جواب دیا اس بارگاہ کی عزت نہیں چاہتی کہ سبھی یہاں آجائیں۔

یہاں پر صرف مستعد اور انتظار کی تکلیف برداشت کر پانے والوں کا
کام ہے جو لاکھوں میں ایک یا دو ہی ہوتے ہیں ۔

# وادیٔ سلوک سے پرندوں کا خوف

ہدہد کی راہ نمائی میں چلنے والا پرندوں کا یہ گروہ خوف، ہول اور دہشت میں گرفتار ہو جاتا ہے۔

جملہ مرغان ز ہول و بیم راہ
بال و پر پر خون بر آوردند آہ
راہ می بردند و پایان ناپدید
درد میدند و درمان ناپدید[47]

بالآخر لاچار ہو کر تمام پرندے ہدہد کے پاس آئے اور کہا کہ تم نے تو حضرت سلیمانؑ کی خدمت کی ہے[48]۔ تم آداب خدمت سے واقفیت رکھتے ہو، ساتھ ہی خوف خطر کے مواقع بھی پہچانتے ہو لہٰذا قبل اس کے کہ ہم اس راہ میں قدم رکھیں تم منبر پر جاؤ اور ہماری مشکلات کو حل کرو کیونکہ تمہارے علاوہ ان شبہات کو کوئی دوسرا انہیں حل کر سکتا۔

# پرندوں کے سوال منزل سلوک میں

پرندوں کے اصرار کرنے پر ہدہد منبر پر بیٹھایا گیا تو کسی پرندے نے پوچھا کہ تو بھی ایک پرندہ اور میں بھی ایک پرندہ ہوں، پھر تیرا مرتبہ مجھ سے بڑا کیوں ہے۔

جواب میں ہدہد کہتا ہے کہ حضرت سلیمان کی نظر مجھ پر پڑ گئی اسلئے میرا مرتبہ بڑھ گیا۔ عبادت پر غرور نہ کرو۔ ابلیس نے سب سے زیادہ عبادت واطاعت کی لیکن اپنے غرور کی وجہ سے ذلیل بھی ہوا صرف اطاعت کرتے رہو مقبول ہو جاؤ گے۔

اسی ذیل میں ہدہد ایک ماہی گیر لڑکے اور سلطان محمود کی داستان سناتے ہوئے کہتا ہے کہ ایک دن ایک لڑکا دریا پر مچھلیوں کے شکار کے انتظار میں بیٹھا ہوا تھا، کہ سلطان محمود کی نظر اس پر پڑ گئی اور وہ اس کا ساتھی بن گیا اس دن لڑکے نے سو مچھلیاں پکڑیں، شام کو اسنے کہا کہ اپنا حصہ لے لیجئے۔ محمود نے جواب دیا کہ میں اپنا حصہ کل لونگا دوسرے دن ماہی گیر لڑکے کو دربار میں بلوا کر بہت عزت اور دولت بخشی، اور کہا کہ یہ ہمارا شریک اور ہم پیشہ ہو چکا ہے اب اس سے دوستانہ قائم رکھنا ضروری ہے۔

اس کے بعد جنیدؒ کی ایک حکایت سناتے ہوئے ہدہد نے کہا کہ شیخ کے بغیر راہ طریقت نہیں طے کی جا سکتی، وہی اس راستہ کو اچھی طرح سمجھا اور بتا سکتا ہے۔

اسی بات کو سمجھانے کے لئے شیخ عطار نے ایک ایسے آدمی کی حکایت نظم کی ہے جس نے بہت گناہ کئے تھے، توبہ کرنے کے بعد توبہ توڑ دی تھی۔ لیکن اس نے پھر توبہ کی اور پھر اس کی توبہ قبول ہوئی۔ اس لئے کبھی ہمت نہیں ہارنا چاہیئے اور نہ ہی مایوس ہونا چاہیئے۔

ایک دوسرے پرندے نے کہا کہ میں تمام پرندوں سے مختلف ہوں، لہٰذا مجھے ایسی ترکیب بتاؤ کہ میں دوسرے پرندوں میں شریک ہو سکوں۔

اس کے جواب میں ہدہد نے کہا کہ ہر انسان میں ایک نہ ایک صفت ضرور کم ہوتی ہے، لیکن جب وہ اطاعت کی طرف راغب ہوتا ہے، تو اس کی اصلاح بھی ہوتی ہے، اسی کے ذریعے ہدہد یہ کہتا ہے کہ اگرچہ تم دوسرے پرندوں سے مختلف ہو لیکن اپنے پختہ عزم و ارادے سے دوسرے پرندوں کے جیسے بن سکتے ہو۔ اسی حکایت میں شیخ عطار نے لوگوں کو ذلت کی راہ سے الگ ہونے اور اصنام پرستی وغیرہ کو ترک کرنے کی تلقین کی ہے۔

بعد ازاں ایک پرندے نے نفس امارہ کی شکایت کی اور اس کا حال پوچھا اس کے جواب میں ہدہد کی زبانی عطار نے مفصل بحث کی ہے اور اسے دور کرنے کا طریقہ بتایا اس حکایت میں عطار نے ہدہد کی زبانی انتہائی مدلل اور منطقی پیرایہ بیان اختیار کیا ہے۔

اشک چوں شجرف اسرار دلست

سیم خوردن چیست زنگار دست [۴۹]

اس پرندے کے عذر پیش کرنے کے بعد ایک دوسرے

پرندے نے ابلیس کے مکر کی شکایت کی اور اس سے نجات پانے کے طریقۂ کار معلوم کرنے کا خواستگار ہوا۔

ہدہد نے جواب میں نفس کشی کی تلقین کی اور کہا کہ نفس کشی سے شیطان دور رہتا ہے، نفس کے مقابلے میں شیطان کی حیثیت کچھ بھی نہیں ہے۔ اپنے اس قول کو پایۂ ثبوت تک پہونچانے کے لئے شیخ عطار نے مختلف حکایتیں نظم کی ہیں جو انتہائی پر لطف تو ہیں ہی ساتھ ہی مدلل بھی ہیں۔

گر کنی یک آرزوی خود تمام
در تو صد ابلیس زاید والسلام
گلخن دنیا کہ زندان آمدست
سر بسر اقطار شیطاں آمدست ۵۰۰
دست از اقطار او کوتاہ کن
تا نیا شد ہیچ کس را یک سخن ۵۱ ہ

بعد ازاں ایک پرندے نے دولت دنیا سے دوستی کے بارے میں سوال کیا، جواب میں ہدہد نے دولت دنیا کی سخت الفاظ میں مذمت کرتے ہوئے کہا، ظاہر پرستی اور خواہش دنیا کو ترک کر، خدا سے دل لگ جائے گا دولت دنیا کی مذمت کے سلسلے میں چند اشعار ملاحظہ ہوں سے

زر اگر جائی بغایت در خورست
از برای قفل فرج اشتراست

نہ کسے را از زر تو بارائی
نہ ترا ہم نیز بر خور سوائی ۵۲

دولت دنیا کو ترک کرنے کی تلقین کے سلسلے میں عطار نے ایک ایسے نئے مرید کی حکایت جس نے شیخ سے اپنی دولت چھپائی تھی "ایک بزرگ کا خواب" اور حضرت عیسیٰ کا ایک آدمی کو نماز میں سوتے ہوئے دیکھنا، "ایک عابد جس کو پرندے کی آواز سے محبت ہو گئی تھی" وغیرہ جیسی حکایتوں کا سہارا لیا ہے۔

ایک دوسرے پرندے نے کہا کہ میرا مسکن اور عالیشان قصر زر نگار ہے، اس کو ترک کر کے میں اس سفر کی زحمتیں کیوں مول لوں۔ میرے لئے سیر و سلوک کی راہ اختیار کرنا انتہائی مشکل ہے۔ جواب میں ہدہد نے کہا کہ دنیا فانی ہے۔ اگر یہ لا فانی ہوتی تو ضرور آرام کرنے کی جگہ ہوتی۔ اس لئے اپنے مسکن سے کسی قسم کا کوئی تعلق نہیں رکھنا چاہئے اسی عقیدے کی وضاحت کے لئے شیخ عطار نے ایک "بادشاہ کے محل بنوانے اور اس میں زاہد کے موت کا عیب نکالنے کی حکایت" کو نظم کیا ہے علاوہ ازیں غالباً قرآن کی اس آیت سے استفادہ کرتے ہوئے۔

کمثل البیت لرخ

دنیا کو مکڑی کے جالے سے تعبیر کرتے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ دنیا ایک مکڑی کا جالا ہے مکڑی کے جالے میں جب کوئی مکھی پھنس

جاتی ہے تو وہ آکر اس کا خون چوستی ہے، اور اپنی طاقت بڑھاتی ہے، لیکن جب صاحب خانہ آتا ہے تو اس جالے کو صرف ایک لکڑی کی مدد سے مٹا دیتا ہے۔

ہست دنیا آنکہ دوری ساختت تو
چوں مگس در خانہ آں عنکبوت ۵۳

اس کے بعد ایک پرندہ — اپنے عشق مجازی کا عذر بیان کرتے ہوئے کہتا ہے۔

درد من از دست درماں درگذشت
کار من از کفر ایمان درگذشت
کفر من ایماں من از عشق اوست
آتشی در جان من از عشق اوست ۵۴

ہمارے لئے اسے ترک کرنا سخت دشوار ہے۔ اس کے جواب میں ہدہد نے کہا کہ عشق کی صورت ناپائیدار ہے، علاوہ ازیں عشق معرفت اور عشق صورت میں فرق ہے، وہ یہ کہ عشق صورت نوعی ہوتا ہے۔ ہدہد کے مطابق یہ عشق درست نہیں۔ اس کی نظر میں چھپا ہوا حسن پائیدار ہے اور وہی عشق کرنے کے قابل ہے۔ یہاں عشق صورت سے مراد عشق حسی ہے، اور عشق معرفت سے مراد وہ عشق جو غیب کے معنی رکھتا ہے اور پائیدار ہے۔

دوستی صورتی ای مختصر
دشمنی گردد ہمہ بایک دگر

آن کہ او را دوستی غیبی است
دوستی اینست کہ بے عیبی است ۵۵ه

اس کے ذیل میں منصور حلاج کا قصہ عاشقوں کی ہمت مردانہ کا بے مثال نمونہ ہے۔

مرد خونی سر چو زیر دار
شیر مردش آن زمان آید بکار
زین چنیں بازیش بسیار اوفتد ۵۶ه
کمترین چیز نشش سردار اوفتد

ایک پرندہ اپنی موت کا بیان کرتے ہوئے کہتا ہے کہ مجھے موت سے ڈر لگتا ہے، اس لئے اس راہ کو اختیار کرنا میرے لئے ممکن نہیں اس کے جواب میں ہدہد نے کہا کہ موت یقینی ہے، یہ ایک طے شدہ چیز ہے، جس سے فرار لا حاصل ہے، اس لئے موت سے خوف بے فائدہ ہے،
اس کے بعد ایک پرندے نے اپنی نامرادی اور غمگینی کی فریاد کی لیکن ہدہد نے کہا کہ غم چند لمحوں کے ہیں اسی طرح جس طرح دنیا ناپائیدار ہے، یہ غم اسی طرح گذر جائیں گے جس طرح دنیا گذر جائے گی لہٰذا دنیا کی خوشی اور غم بے مقصد ہیں۔

چوں جہان می بگذرد بگذر تو نیز
ترک او گیرد بد و منگر تو نیز
زان کہ ہر چیزی او پایندہ نیست
ہر کہ دل بندد بود دل زندہ نیست ۵۷ه

شیخ عطار نے اسی فصل میں راہ حق اختیار کرنے والی پریشانی

اور نامرادی کو بیان کیا ہے، ان کا عقیدہ ہے کہ دنیا میں رنج و غم ایک خزانے کے مانند ہے علاوہ ازیں اسی فصل میں انھوں نے اتحاد ذات کا بھی مفصل ذکر کیا ہے۔

بعد ازاں ایک پرندے نے پوچھا کہ اطاعت کیا ہے میں مطیع اور فرماں بردار ہوں، لہٰذا اطاعت کو اختیار کرنا اپنے لئے لازمی نہیں سمجھتا۔ اس کے جواب میں ہدہد نے کہا کہ اطاعت میں تم نے پوری طرح کمال نہیں حاصل کیا ہے۔ اصل اطاعت خدا کی اطاعت ہے اور جب یہ بندگی کسی کو مل جاتی ہے تو خدا کی نظر میں اس کا احترام بڑھ جاتا ہے۔ اس ضمن میں شیخ عطار نے شیخ ابوالحسن خرقانی کے نزع کے وقت کو پر لطف انداز میں نظم کیا ہے۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں ؎

بندگی ایں باشد و دیگر ہوس
بندگی افگندیست ای ہیچ کس
تو خدائی می کنی نی بندگی
کے شود ممکن ترا افگندگی [۵۸]

اس کے بعد ایک پرندے نے ہدہد سے پوچھا کہ طہارت کیا ہے میرے اندر تو طہارت موجود ہے۔ ہدہد نے کہا طہارت زاد راہ ہے اگرچہ اس راہ پر ہر شخص نہیں چل سکتا۔ ہدہد کہتا ہے کہ طہارت شہوت سے نہیں آسکتی لہٰذا چاہیے کہ شہوت کو ترک کرکے طہارت کا راستہ اختیار کیا جائے۔

اس کے بعد ایک دوسرے پرندے نے کہا کہ میں اطاعت گذاری میں کمزور ہوں لیکن بلند ہمت رکھتا ہوں، کیا میری اس ہمت کی کوئی

اہمیت ہے۔ اس کے جواب میں ہدہد نے کہا کہ بلند ہمت مقناطیس کی جیسی ہوتی ہے اسی کے ذریعہ خدا سے عشق پیدا ہوتا ہے۔

ہر کہ صاحب ہمت آمد مرد شد
ہمچو خورشید از بلندی خورد شد
ہر کہ با ہمت در یں راہ آمدست
گر گدائی میکند شاہ آمدست

اسی حکایت کے ذیل میں ہمت کی تعریف اور تاثیر کو سمجھانے کے لئے یوسف زلیخا، شیخ غوری اور سنجر کی حکایتوں کا سہارا لیا گیا ہے جو بہت لطیف اور پر کشش ہیں۔

اس کے بعد ایک پرندے نے انصاف اور وفا کی تعریف پوچھی ہدہد نے جواب دیا کہ انصاف، اطاعت اور عبادت ہے۔ بادشاہ کو چاہئے کہ وہ انصاف کرے کیوں کہ اسی کے ذریعے اسے نجات مل سکتی ہے اس حکایت میں احمد بن حنبل کے انصاف کی داستان نظم کی گئی ہے، ساتھ ہی سلطان محمود اور ہندوستانی بادشاہوں کے انصاف کی حکایتیں نظم کی گئی ہیں۔

بعد ازاں ایک پرندے نے کہا کہ میں حق کا عاشق ہوں میں نے پوری دنیا کا چکر لگایا ہے اور پوری دنیا کو پہچانتا ہوں، اسی لئے میں نے حق تعالیٰ سے لگاؤ رکھا۔ اسی حالت میں اپنے معشوق تک پہنچ جاؤں گا۔

اس کے جواب میں ہدہد نے کہا کہ تمہارا دعویٰ غلط ہے۔ کیوں کہ تم اس تک نہیں پہنچ سکتے۔ ہاں اگر وہ تمہارا عاشق ہے

ضرور تم اپنے مطلب تک پہونچ سکتے ہو۔

عطار نے اس بحث میں صوفیوں کے اس گروہ سے بحث کی ہے جو حق سے عشق کرنے کا دعوی رکھتے ہیں اور اثبات کے ثبوت میں وہ اطاعت ریاضت اور سلوک کو پیش کرتے ہیں اس کی دلیل یہ ہے کہ عشق کے ذریعہ معرفت حاصل کی جا سکتی ہے، اور جب حق سے عشق نہیں ہوتا تو معرفت نہیں میسر ہوتی۔ اس لئے کہا جا سکتا ہے کہ ہر عشق صحیح نہیں لیکن اگر عشق حق سے ہے تو صحیح ہے۔ اسی عقیدے کی وضاحت کے لئے شیخ عطار نے ایک ایسے درویش کی حکایت بیان کی ہے جو حق کا عاشق ہے، آدم کے گیہوں کھانے کی حکایت اور سلطان محمود کی حکایت نقل کی ہے۔

بعد ازاں ایک پرندہ یہ دعوا کرتا ہے کہ میں بہت زیادہ محنت کرتا ہوں لیکن اپنے مطلب تک نہیں پہونچ پاتا اس لئے اب سیر و سلوک کا راستہ اختیار کرنا میرے لئے مناسب نہیں۔

ہدہد جواب میں اس کے غرور اور پندار کی مذمت کرتے ہوئے کہتا ہے کہ تمہارے اندر غرور باقی ہے اس لئے تم اصل مقصد تک نہیں پہونچ سکتے۔ اس حکایت سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ اگر سالک اپنے نقائص کا علم نہیں رکھتا تو وہ اپنے مطلب تک نہیں پہونچ سکتا شیخ عطار نے اس حکایت میں خاص طور سے غرور تکبر اور خود بینی کی سخت مذمت کی ہے۔

غرہ این روشنی رہ مباش
نفس تو با تست جز آگہ مباش

چون بر ون آئی زپندار وجود
بر تو گردد دور پرکار وجود ۶۵

اس کے بعد ایک پرندے نے کہا کہ اگر میں خوش رہوں اور یہ سوچ لوں کہ کبھی رنجیدہ نہیں ہو سکتا اور مخلوق کی عیب جوئی کو ر د نہ کر سکا تو کیا ہمیشہ خوش رہوں گا۔

اس کے جواب میں ہدہد نے کہا کہ دل کو خوش رکھنے کے لئے لازمی ہے کہ آدمی ہر چیز سے آزاد ہو، اپنے عیوب کی طرف متوجہ ہو اور دوسروں کے عیوب سے چشم پوشی کرے، کیونکہ سالک کو اپنے عیوب کی طرف متوجہ ہونا ضروری ہے، اس لئے کہ یہی مقبولیت کی نشانی ہے۔

ایک پرندے نے کہا کہ جب ہم اس کے پاس پہونچ جائیں تو اس سے کیا طلب کریں۔

جواب میں ہدہد نے کہا اس سے بہتر کوئی چیز نہیں کہ تم اس کی طلب سے چاہو۔ حقیقت یہ ہے کہ تم حق تعالیٰ کو چاہو، کیوں کہ وہی تمہارا مطلوب اور معشوق کل ہے۔ اسی عقیدے کی وضاحت کے لئے شیخ عطار نے چند حکایتیں بھی نظم کی ہیں۔ مثلاً قابل ذکر بوعلی رودباری کی حکایت جس میں وہ کہتے ہیں عبادت گذار آخرت کی نعمت کو حاصل کرنے اور بہشت کی امید میں خدا کی عبادت کرتے ہیں نہ کہ خوف اور رجا سے۔

جواب میں ہدہد نے کہا کہ وہاں پر سوائے سوز دل اور عشق کے ہر چیز ہے۔ اس لئے کوئی بھی چیز اس کی بارگاہ میں لے جانا مناسب نہیں۔

ہر کہ درد عشق دارد سوز ہم
شب کجا باید قرار در روز ہم
ہر چہ تو زین جا بری آنجا بود
بر دن این بر تو کے زیبا بود[۶۱]

ایک پرندہ پوچھتا ہے کہ اس راہ کی مسافت کتنے فرسنگ ہے۔ جواب میں ہدہد نے کہا کہ کوئی شخص یہ نہیں جانتا کہ اس کی مسافت کتنے فرسنگ ہے۔

وانیاید در جہاں زین راہ کس
نیست از فرسنگ او آگاہ کس

البتہ اس راہ میں سات وادیاں ہیں۔

ہست وادی طلب آغاز کار
وادی عشقست زان پس بیکنار
پس سویم وادیست آن معرفت
ہست چہارم وادی استغنا صفت
ہست پنجم وادی توحید پاک
پس ششم وادی حیرت صعبناک
ہفتمین وادی فقر و فنا
کے بود آنجا سخن گفتن روا[۶۲]

ان ساتوں وادیوں کو پار کرکے تم اس تک پہونچ جاؤ گے۔ بعد ازاں ہدہد اسے ساتوں وادیوں کی تفصیل سے روشناس کرواتا ہے جو کہ درج ذیل ہیں۔

# وادیٔ طلب

وادی طلب بلا اور رنج و غم سے بھری ہوئی ہے۔ سال وسال اس راہ میں جدوجہد کرنی پڑتی ہے، تبھی وادیٔ طلب کو پار کیا جاسکتا ہے اس میں مال و ملک وغیرہ سبھی کچھ ترک کرنا پڑتا ہے۔ خاص طور سے اس راہ سے گزرنے کے لئے اپنے آپ کو تمام گندگیوں سے پاک کرنا پڑتا ہے، لہٰذا چاہئے کہ پہلے دل کو پاک کریں۔ تبھی یہ صفات حاصل ہوں گی۔ اسی کے ذریعے حضورِ اکرم کا نور خود انسان میں آجاتا ہے اس ایک نور سے بہت سی چیزوں سے آگاہی حاصل ہوتی ہے۔ جس کی بنا پر اس کی نظر میں کفر، رحمت اور لعنت یکساں ہو جاتی ہے۔ اس فصل میں شیخ عطار کہتے ہیں کہ طالب کو چاہئے کہ وہ ہر وقت طلب کرتا رہے اور اپنے کام سے نہ گھبرائے۔

طالبان را صبری باید بسی
طالبی صابر نیفتد ہر کسی
تا طلب در اندرون ناید پدید
مشک در نافہ زخون ناید پدید ۷۶۲ء

طالب کو چاہئے کہ وہ ہر چیز پر شیفتہ نہ ہو۔ بلکہ اس کو چاہئے کہ پائے استقلال کے ساتھ وہ اپنے مطلوب تک پہونچنے کے لئے وادی طلب طے کرے۔

گر بدست آید ترا گنج و گهر
در طلب باید کزو باشی گرم تر
آن که از گنج و گهر خرسند شد
همچنان گنج و گهر در بند شد ۷۶ھ

# وادیٔ عشق

اس وادی میں جو بھی پہونچ جاتا ہے وہ آتش عشق میں غرق ہو جاتا ہے۔

عاشق آن باشد کہ چون آتش بود
گرم رو سوزندہ و سرکش بود
لحظۂ نہ کافری داند نہ دین
لحظۂ نہ شک شناسد نہ یقین
نیک و بد در راہ او یکسان بود
خود چہ عشق آمد نہ این و آن بود[۶۵]

اس وادی میں سالک کو وصال حاصل ہوتا ہے، دوسروں کی طرح کل کے وعدے کے انتظار میں نہیں بیٹھتا بلکہ خود فنا ہونا چاہتا ہے، کیوں کہ عشق کی خاصیت فنا ہے۔ عاشق تپش، سوز اور گداز سے پیوستہ ہے۔ عشق آگ کے مانند ہے اور عقل دھوئیں کے مانند جب عشق ہو جاتا ہے تب عقل ختم ہو جاتی ہے، اور نہ ہی عقل عشق کی راہ میں راہ بری کر سکتی ہے۔

# وادیٔ معرفت

وادیٔ معرفت میں مختلف راستے ہیں، چوں کہ سلوک کی مختلف قسمیں ہیں اس لئے معرفت کے راستے بھی الگ ہو جاتے ہیں، جس کی وجہ یہ ہے کہ ہر شخص کے راستے کی ایک الگ حد ہوتی ہے۔ اور اس پر گامزن ہونا اسی کا کام ہے۔ ہر شخص کی قربت اس کے حال کی مناسبت سے ہوتی ہے، مکڑی ہاتھی کا مقابلہ نہیں کر سکتی، مچھر آندھی کا ساتھ نہیں دے سکتا۔ لہٰذا لازمی طور پر مختلف راستے ہوں گے۔ اس وجہ سے کوئی ایک پرندہ دوسرے پرندے کی روش کے برابر نہیں ہو سکتا۔

ہیچ کس نبود کہ آن جای گاہ
مختلف گردد ز بسیاری راہ
لاجرم چون مختلف افتادہ سیر
ہم روش ہرگز نیفتد ہیچ طیر
چون بتاید آفتاب معرفت
از سپہر این رہ عالی صفت ۶۶؎

جب کسی کو معرفت حاصل ہو جاتی ہے تو ہزاروں چھپے ہوئے راز اس کے سامنے بے نقاب ہو جاتے ہیں۔ شیخ عطار کے مطابق، کہ اگر خاک سے عرش بن جائے تب بھی طالب بالاتر ہی رہے گا۔ مزید برآن طالب طلب سے اپنا ہاتھ ہرگز نہ کھینچے۔

اس فصل میں مندرجہ ذیل مطالب کی طرف اشارہ ہے۔
دنیا تاریک ہے، اور علم ایک چراغ، علم کا گوہر ایسا ہے کہ اگر اس کو سے لیں تو پشیمانی ہوتی ہے اور اگر نہ لیں تب بھی پشیمانی ہوتی ہے۔ محو اور فنا آدمی کی خاص منزل ہے۔ رات میں جاگنا اور بے خوابی کے فوائد بھی بیان کئے گئے ہیں۔ علاوہ ازیں شیخ عطار کا عقیدہ ہے کہ عشق کا ذوق دونوں عالم کی کنجی ہے۔

## وادیٔ استغنا

اس وادی میں کسی قیمتی چیز کی بھی کوئی وقعت نہیں ہوتی شیخ عطار نے اس فصل میں حق کے استغنا کو انتہائی موثر انداز میں نظم کیا ہے جس میں انسان کی خود بینی اور خود پسندی سے متعلق متعدد مثالیں دی ہیں کہ انسان خود اپنی ذات پر فریفتہ ہے۔ وہ سمجھتا ہے کہ دنیا اس کے لئے ہے۔ اس سلسلے میں شیخ کی بحث انتہائی پراثر ہے ان کا کہنا ہے کہ وادی آسان نہیں اس وادی کی آخری حد کو کس نے دیکھا اس میں رکنا مشکل ہے اور چلنا مشکل تر۔

نیست ایں وادی چنیں سہل اے سلیم
سہل میدانی تو از جہل اے لئیم
ہیچ سالک راہ را پایان ندید
ہیچ کس ایں درد را درمان ندید
مشکلات کاری کہ افتادت چہ سود
کار سخت ونیست استادت چہ سود ۶۶

اس فصل میں شیخ عطار شہد کی مکھی کی مثال پیش کرتے ہوئے کہتے ہیں شہد کی مکھی شہد بنانے میں اپنی جان تک کھو بیٹھتی ہے۔ شیخ عطار کا کہنا ہے کہ اس وادی میں پہونچنے کے بعد آخری چارہ یہی بتایا گیا ہے کہ سالک اپنا دل و جان ترک کرے اور اس منزل سے دوسری وادی میں چلا جائے۔

# وادی توحید

یہ وادی تجرید اور تفرید کی ہے۔ کئی عدد ہوتے ہیں اور ایک ہو جاتے ہیں۔ یہ وحدت اور یگانگی تحقیقی اور ذاتی ہے نہ کہ عددی۔ اس فصل میں شیخ عطار نے کہا ہے کہ سالک کو حق کے سوا کچھ نہیں دکھائی دیتا اور سوائے اس کے نہ کوئی دیکھ پاتا ہے اور نہ سمجھ پاتا ہے۔

گر بسی بینی عدد گر اندکی
آں یکے باشد بدین رہ در یکی
نیست آں یک کان احد آید ترا
زاں یکے کاندر عدد آید ترا ۶۸

جو شخص وحدت تک نہیں پہونچتا وہ مرد عارف نہیں خدا ہر شخص کے قریب ہے جب وہ شخص نقاب الٹتا ہے تو اس کو دیکھ لیتا ہے اور وہی اچھا یا برا دیکھتا ہی ہستی ہے۔ اور جب سالک فنا کی منزل تک پہونچ جاتا ہے تو اچھا اور برا ہو جاتا ہے۔ شیخ عطار نے عذاب قبر کی منظر کشی کرتے ہوئے یہ بتایا ہے کہ آدمی کے وجود میں سانپ اور بچھو چھپے ہوئے ہیں اور اس کا وجود سانپ اور بچھوؤں سے بھرا ہوا ہے اگر کوئی شخص ان سانپ اور بچھوؤں (برائیوں) کو اپنے وجود سے الگ کر دے تو وہ قبر میں خوش رہے گا۔ نہیں تو عذاب قبر کا شکار ہوگا۔ سالک جب توحید کی منزل تک پہونچتا ہے تو وہ مکمل طور پہ فانی نہیں رہتا بلکہ اس مقام پر وہ جزو کل ہو جاتا ہے۔

عقل توحید کے مقام پر پیر نہیں رکھتی اگر کوئی شخص توحید کے
ام کو جان لیتا ہے تو وہ دونوں عالم میں چمکنے لگتا ہے۔ تکلیف اور عقل
رگی کے عالم میں ہیں۔ جب عقل اور تکلیف سے آزادی مل جاتی ہے
تکلیف ختم ہو جاتی ہے یہی توحید میں گم اور محو ہونا ہے۔
تفرید یہ ہے کہ محو اور گم ہونے کو نہ دیکھے یعنی توحید کو نہ دیکھے۔ محو
دنا خدمت اور تکلیف نہیں ہے۔ اس فصل میں شیخ عطار نے شیخ لقمان
رخسی کی حکایت نظم کی ہے جس نے اپنے معشوق کو ریا بر دکر دیا تھا اسی
کایت کے ذیل میں کہتے ہیں۔

تو در آن گم شو کہ توحید آید ت
گم شدن گم کن کہ تفرید آیدت

اس ضمن میں بوعلی، سلطان محمود اور ایاز کی حکایات کو انتہائی
وثر انداز میں نظم کیا گیا ہے۔

## وادی حیرت

اس وادی میں سالک کا کام درد اور حسرت ہے، ہر نفس میں آہ و بکا اور گریہ وزاری ہے، اس کی آہ درد اور سوز ہے۔ نہ اس کا دن ہوتا ہے نہ اس کی رات ہوتی ہے۔ افسردگی اور سوختگی دونوں ایک دوسرے کے ساتھ ہیں۔

آہ باشد درد باشد سوز ہم
روز باشد نہ شب و نہ روز ہم
آتشی باشد فسردہ مرد این
بادل وجان سوختہ از درد این ۶۹

لہذا اس وادی میں سالک نفی اور اثبات سے الگ ہے۔ یہاں تک کہ اس کے لئے نیستی کا حکم مناسب نہیں ہے۔ اس کو اپنی ہستی معلوم ہے کہ وہ فانی ہے حیرت کے عالم میں وہ کسی طرح کی خبر و اثر نہیں رکھتا۔

# وادی فقر و فنا

اس وادی میں گفتگو کرنا روا نہیں۔ کیوں کہ اس وادی میں فراموشی، گنگی، بہراپن اور بے ہوشی کے ساتھ ساتھ فقر و فنا میں اوصاف و آثار کی نفی ہونا لازمی ہے۔ کیوں کہ ہزاروں سائے ایک سورج میں گم ہو جاتے ہیں یعنی وحدت میں کثرت ہلاکت کا باعث بنتی ہے چنانچہ جس وقت دریا میں طوفان آتا ہے اس وقت پانی پر بنا ہوا نقش پائیدار نہیں ہوتا۔

بحر کلی چون بجنبش کرد رائی
نقشہا بر بحر کی ماند بجائی
ہر دو عالم نقش آن دریا بود
ہر کہ گوید نیست آں سودا بود

یہی دریا میں گم ہونا ہے۔ اگر کوئی اس دریا میں گم ہو جائے تو حق تعالیٰ تک پہونچ سکتا ہے لیکن سالک کا اس دریا میں گم ہونا انتہائی مشکل ہے۔ اس دریا میں سیر کرنے کی شرط ہے، پاکیزگی لیکن ناپاک لوگ بھی اس دریا میں گم ہو سکتے ہیں لیکن ان کا فنا ہونا مشکل اور مختلف ہوتا ہے۔ اس کی مثال اس طرح دی جا سکتی ہے کہ اگر عود اور لکڑی کو جلایا جائے تو دونوں راکھ ہو جاتے ہیں، لیکن ان کی صفتیں مختلف ہوتی ہیں، اور سالک کا فنا ہونا بھی اسی طرح ہے۔

ہر کہ او در رفت از میان اینک فنا    چون فنا گشت از فنا اینک بقا

فنا سے خوف زدہ نہیں ہونا چاہئے کیوں کہ یہی بقا کا سرمایہ ہے جیسے کہ چراغ میں روغن فانی ہوتا ہے جو نور کا لباس پہن کر خود فنا ہو جاتا ہے ۔ اپنے اسی عقیدے کی روشنی میں شیخ عطار نے پروانہ اور شمع کی مثال دی ہے کہ پروانہ شمع کے پاس پہونچتا ہے اور اسی میں فنا ہو جاتا ہے جو بے خبری کی نشانی ہے ۔

گفت این پروانہ در کار است و بس
کس چہ داند او خبردار است و بس
آن کہ شد ہم بے خبر از جسم و جان
کی خبر یابی ز جانان یک زمان ۵۲

عاشق صادق معشوق کو عاشق بناتا ہے، اور فنا کے راز کو وہی سمجھ پاتا ہے ۔ اس فصل میں شیخ عطار نے ایک خوبصورت شہزادہ پر درویش کے عاشق ہونے کی حکایت انتہائی پر لطف پیرائے میں نظم کی ہے ۔

# پرندوں کا سیمرغ کی درگاہ میں پہونچنا

آخر کار کچھ پرندے اس جگہ پر پہونچ گئے جہاں سیمرغ تھا، لیکن اس کے نشان دیکھ کر وہ حیران رہ گئے کیونکہ یہ ان کی عقل و ادراک سے بڑھ کر تھا۔ اسے عطار نے یوں نظم کیا ہے۔

تن و بے بال و پر رنجور و سست
دل شکستہ جان شدہ تن نادرست
حضرتے دیدند بے وصف و صفت
برتر از ادراک و عقل معرفت
جمع می دیدند حیراں آمدہ
ہمچو ذرہ پای کوباں آمدہ [۲۳]

اس حالت میں پرندوں کی سخت ناامید ہوئی افسوس نے کہا ہے

جملہ گفتند ایں عجب چوں آفتاب
ذرۂ محو است پیش آں جناب
کے پدید آیم ما این جایگاہ
اے دریغا رنج بردہ ما براہ
ہست ایں جا صد فلک یک ذرہ خاک
ما اگر باشیم گر نہ زاں چہ باک [۲۴]

لیکن جب پرندے بے دل اور نیم بسمل ہو رہے تھے، اسی وقت حاجب ان کے سامنے آیا، اور پوچھا، تم لوگوں کا نام کیا ہے؟ کہاں سے آئے ہو؟ کس کام سے آئے ہو؟

چیست اے بے حاصلان نامِ شما
در کجا بود ست آرامِ شما
یا شمارا کس چہ گوید در جہاں
با چہ کار آید ز بیشی استخوان شکہ

پرندوں نے کہا کہ ہم بے دل اور بے قرار ہیں اور یہاں ملک اس امید میں آئے ہیں کہ سیمرغ کو اپنا بادشاہ بنائیں۔

جملہ گفتند آمدیم ایں جایگاہ
تا بود سیمرغ مارا بادشاہ
ما ہمہ سرگشتگان درگہیم
بیدلان و بیقراران رہیم شکہ

ہُدہُد نے سیمرغ کے استغنا کو بیان کرتے ہوئے کہا کہ وہ تو بادشاہ ہے ہی، تم اسے بادشاہ تسلیم کر دیا نہ تسلیم کرو۔

گر شما باشید دگر نہ در جہاں
ہست مطلق بادشاہ جاودان شکہ

تب پرندوں نے ہُدہُد سے کہا میری محنت ضائع نہ کرو۔" ہُدہُد نے کہا "اس سے تمہارا فائدہ کیا ہے"؟

ہم لوگ سوختہ جان ہیں، اور اپنے آپ کو پروانے کی طرح شمع پر نثار کر چکے ہیں، جس کی وجہ سے اسکے اور خدا کے لطف و کرم سے ہم لوگ مستغنی ہو گئے ہیں، اس کی مثال یوسف کے واقعہ کی طرح ہے۔ یعنی جس وقت یوسف کو ان کے بھائیوں نے بیچا تو وہ بندگی کے عالم میں رہتے ہوئے بادشاہ کے مرتبے تک پہونچے، اور قحط کے زمانے میں انکے

بھائی ان سے ملنے گئے اور اپنا خط یوسف کو بھجوایا۔ جب یوسف نے خط پڑھا تو حیرت زدہ ہوگئے اور خود بھائیوں کے پاس آئے۔ اسی طرح پرندوں کے شانے پر سیمرغ ان کے قریب آیا۔ چونکہ یوسف کے بھائیوں نے تو دہی ان کو بیچا اور کنوئیں میں گرایا تھا لیکن بعد میں سخت وقت پر بھائی کا ہی سہارا لینا پڑا تھا۔ اسی طرح سے جب پرندوں کی حیا و شرم بالکل ختم ہوگئی تو وہ پوری طرح پاک ہوگئے، اور ایک نئی زندگی پائی یعنی ایک زندگی سے دوسری زندگی کی طرف منتقل ہوگئے۔ جب انھیں سیمرغ کا نور نظر آیا تو اس نور سے انھوں نے سیمرغ کو پہچانا۔ اس طرح پرندوں نے وحدت میں قدم رکھا کیوں کہ وہ بذات خود سیمرغ تھے، سیمرغ سے الگ نہیں تھے، جب انھوں نے خود اپنی طرف دیکھا، تو انھوں نے اپنے آپ کو اور سیمرغ کو الگ دیکھا لیکن جب سیمرغ کو اپنے آپ میں دیکھا تو سب ایک تھے۔ اسی ذیل سے "مائی اور توئی" کا مسئلہ حل ہو جاتا ہے۔ کیوں کہ سیمرغ نے کہا تھا کہ ہم آئینہ ہیں، تم تیس پرندے آئے ہو، تو یہ تیسوں اس میں ظاہر ہو گئے۔ اور یہ جو تم نے وادیاں طے کی ہیں یہ سب مائی اور خودی کی ہیں ؎

چوں نگہ کردند آں سیمرغ زود
بیشک این سی مرغ آن سیمرغ بود
در تحیر جملہ سرگردان شدند
باز از نوعی دگر حیراں شدند
خویش را دیدند سیمرغ تمام
بود خود سیمرغ مسدام

چون سوئے سیمرغ کردندے نگاه
بود آن سیمرغ این سیمرغ راه
ور بسوئے خویش کردندی نظر
هر دو یک سیمرغ بودی درگذر
ور نظر در هر دو کردندی بهم
هر دو یک سیمرغ بودی بیش و کم
آن همه غرق تحیر مانده اند
بے تفکر در تفکر مانده اند
چون ندانستند هیچ از هیچ حال
بے زبان کردند از آنحضرت سوال
کشف این سر قوی در خواستند
حال مائی و متی در خواستند
آن وادی که از پس کرده اید
وین همه مردی که هر کس کرده اید
چون سیمرغ این جا آمدید
سی در این آئینه پیدا آمدید
گر چهل و پنجا در آیند باز شه
پرده را از خویش بکشایند باز

جب پرندے آفتاب کے سائے میں گم ہو گئے تو ان کی گفتگو اپنے آپ ختم ہو گئی۔

محو او گشتند آخر بر دوام
سایه در خورشید گم شد والسلام
تا که می رفتند وی گفتند سخن
چون رسیده خود سر بود و تن
لاجرم این جا سخن کوتاه شد
رهبر و رهبر نماند و راه شد

# اختتام کتاب

اس فصل میں شیخ عطار اپنے مرتبے کو نظم کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ میں نے ایک عرصے تک اپنے آپ کو چراغ کی طرح جلایا ہے اور تب شمع کی طرح دنیا کو چمکایا ہے۔

بس کہ خود را چون چراغی سوختم
تا جہانی را چو شمع افروختم [۸۹]

علاوہ ازیں کہتے ہیں کہ میرے دل نے کہا کہ مجھ میں تو آگ لگی ہوئی تم مجھے کیوں الزام دیتے ہو، میں اگر شعر نہ کہوں تو جل کر راکھ ہو جاؤں۔

گفت غرق آتشم عیبم مکن
می بسوزم گر نمی گویم سخن [۹۰]

اسی فصل میں اس مثنوی کو دو ناموں سے موسوم کیا ہے۔

ختم شد بر تو چو بر خورشید نور
منطق الطیر و مقامات طیور [۹۱]

ان کا کہنا ہے کہ منطق الطیر کو سمجھنے کے لئے درد دل اور سوز دل کی ضرورت ہے۔ جس شخص کے پاس سوز و درد دل نہیں ہے وہ اس کتاب کے اسرار تک نہیں پہونچ سکتا اور جو شخص اس مثنوی کو پڑھ کر سمجھ لے اسے گوہر نایاب ملتے ہیں کیوں کہ یہی اسے مرد کار اور نیک بناتے ہیں اور اگر برف کا جیسا ٹھنڈا ہے تو وہ شعلہ رو ہو کر افسردگی کے حجاب سے باہر آجاتا ہے۔

عطار کے مطابق ان کی یہ مثنوی خصوصی اہمیت کی حامل ہے کیوں کہ اس کی تاثیر ہمیشہ بڑھتی ہے اور ہر بار خوب سے خوب تر نظر آتی ہے۔

بعد ازاں عطار نے اپنے تخیل کی تعریف کی ہے ان کا کہنا ہے کہ ہم نے حقائق و معنی کے ادراک میں بہت محنت کی ہے۔

نظم من خاصیتی دارد عجب
زانکہ ہر دم بیشتر بخشد نصیب
گر بسے چواند میسر آیدت
بیشکی ـــ ہر بار خوشتر آیدت
زیں عروس خانگی در فزد ناز
جز تدریجی نیفتد پردہ باز ۸۳ھ

شیخ عطار نے اپنی فضیلت بیان کرتے ہوئے یہ بھی نظم کیا ہے کہ میں نے کسی کی مدح نہیں کی اور اپنے حالات بھی بہت کم نظم کئے ہیں۔

گر ثنائے خویشتن گویم بسی
کی پسندد آن ثنا از من کسی ۸۴ھ
حال خود سرایستہ گفتم اند کی
خود سخندان داد ہد بیشکی ۸۵ھ

شاید اسی وجہ سے ان کی مناجات بہ زور اور موثر ہے، جیسے حکایات اور تمثیلات کا بھی سہارا لیا ہے جس کی مثال نہیں ملتی۔

# تبصرہ

شیخ فرید الدین عطار کی مثنوی منطق الطیر جو کہ زیر بحث ہے، بحر رمل مسدس مقصور میں ۵۸۴۴ اشعار پر مشتمل ہے۔ خود عطار نے اس مثنوی کو دو ناموں سے موسوم کیا ہے جیسا کہ "درخاتمہ کتاب" میں نظم کرتے ہوئے کہتے ہیں۔

ختم شد بر تو چو بر خورشید نور
منطق الطیر و مقامات طیور [۸۶]

اور مقدمہ خسرو نامہ یا گل و ہرمز میں کہتے ہیں۔

مقامات طیور ما چنانست
کہ مرغ عشق را معراج جانست [۸۷]

مختار نامہ کہ جس میں شیخ فرید الدین عطار نے اپنے کچھ حالات کا ذکر کیا ہے، لکھتے ہیں۔ [۸۸]

"و زبان مرغان مقامات طیور ناطقہ ارواح را بمحل کشف رسانید"

یہاں پر بھی پہلے شعر ختم شد الخ کی طرح ہی یہاں پر بھی زبان مرغان یعنی "منطق الطیر" اور مقامات طیور کے الفاظ کو استعمال کیا ہے۔ اس سے ظاہری طور پر تو نتیجہ یہی نکلتا ہے کہ شیخ عطار نے خود اس مثنوی کے دو نام رکھے ہیں۔

شیخ کی یہ مثنوی منطق الطیر قرآن مجید کی سورہ نمل کی آیت [۱۶]

"و ورث سلیمان داؤد وقال یاایّھاالناس علمنا منطق الطیر" سے عبارت محسوس ہوتی ہے، کیونکہ بیشتر مفسرین نے اسکے معنی منطق الطیر یا زبان مرغان ہی سے لئے ہیں، نیز حضرت سلیمانؑ اور پرندوں کے مابین ہونے والی گفتگو کی کچھ حکایات بھی بیان کی ہیں۔ خود عطار حضرت سلیمانؑ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہتے ہیں۔

زنام آن نگینش شد نہ از غیر
رموز مور کشف و منطق الطیر ۸۹؎

حسب ذیل شعر سے شیخ عطار کی دوسری تعبیر یعنی زبان مرغ سے مراد معلوم ہوتی ہے۔

ہم زفان مرغ در شہر شما ست
ہم نوا و از بہر شما ست ۹۰؎

اکثر جگہوں پر عطار نے ان ہی معنوں کو شاعروں اور عارفوں کے لئے بھی اختیار کیا ہے۔ مثال کے طور پر۔

ای بسر حد سبا سیر تو خوش
با سلیمانؑ منطق الطیر تو خوش ۹۱؎

ذیل کے اشعار میں خاقانی نے بھی "منطق الطیر" کے یہی معنی لئے ہیں۔

ملک منطق الطیر طیار داند
ز زاغ مطیّن کہ طیان نماید ۹۲؎
ز خاقانی این منطق الطیر بشنو
کہ چون او معانی سرائی بیابی ۹۳؎

کوہ دانش را چو داؤد از نفس
منطق الطیر از خوش آدائی فرست ۹۴؎

لیکن شیخ عطار نے اس مثنوی کا نام منطق الطیر غالباً اس لئے رکھا ہے کہ انھوں نے پوری مثنوی پرندوں کی زبان میں نظم کی ہے ایسا ہی کچھ تاثر ذیل کے اشعار سے جھلکتا ہے۔

من زبان و نطق مرغاں سر بسر
با تو گفتم فہم کن اے بے خبر
درمیان عاشقان مرغان درند
کز قفس پیش از اجل ورمی برند
جملہ را شرح و بیانی دیگرست
زانکہ مرغان را زبانی دیگرست
پیش مرغان آن کسے اکسیر ساخت
کو زبان آن ہمہ مرغاں شناخت ۹۵؎

مولانا جلال الدین رومی نے "مثنوی منطق الطیر سلیمانی" میں اس کو یوں نظم کیا ہے۔

منطق الطیر سلیمانی بیا
بانگ ہر مرغی کہ آیدی سرا
چون بہ مرغانت فرستادہ است حق
بانگ ہر مرغی نداست بحق
مرغ جبری را زبان جبر گو
مرغ پر شکستہ را از صبر گو

مرغ صابر را تو خوش دار معاف
مرغ عنقا را بخوان اوصاف قاف
مرغ کبوتر حذر فرما باز
بازهدا از علم گو دا حتراز
وآن شفاعتی را که ماندا و بی نوا
می کنش با نور جفت و آشنا
بر کنان می بوز بدہد تا عقاب
بدہ نما واللہ اعلم بالصواب ۹۶

منطق الطیر خدا کی تعریف نبی اکرم کی نعت، مدح چہار یار اور نصائح سے شروع ہوتی ہے۔ اس میں تیرہ پرندوں کی تعریف اس انداز سے کی گئی کہ جس سے ہر پرندے کی ایک خاص صفت ظاہر ہوتی ہے۔ شیخ فرید الدین عطار نے ان پرندوں کی تعریف سے ساتھ ان کی مناسبت سے مذہبی قصہ جات بھی انتہائی سادگی اور عام فہم زبان میں نظم کئے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ یہی اس کی تمہید اور مقدمہ ہے جس سے کتاب کے اصل مطلب تک پہونچا جا سکتا ہے۔

اس مثنوی میں پرندوں کے جمع ہونے اور بادشاہ کو تلاش کرنے کا ذکر کیا گیا ہے، تاکہ اس بادشاہ کو تلاش کر کے اس کی فرمانبرداری کی جائے، کیونکہ پرندوں کا عقیدہ ہے کہ بغیر بادشاہ کے زندگی بسر کرنا انتہائی مشکل کام ہے۔ اس مجمع میں ہدہد بھی آتا ہے اور اپنے آپکو بلقیس کی طرف سے بھیجا ہوا حضرت سلیمانؑ کا نمائندہ بتاتا ہے اور ان کی تعریف کرتا ہے۔ علاوہ ازیں پرندوں کو سیمرغ کی تعریف بتاتا

ہے لیکن جب پرندوں کو راستے کی تکالیف کا علم ہوتا ہے، تو ہر پرندہ ہدہد کے ساتھ سیمرغ کی تلاش میں ساتھ دینے سے مجبوری ظاہر کرتا ہے، لیکن ہدہد انتہائی خوبصورتی کے ساتھ ہر ایک کا جواب دیتا ہے، اور قناعت کا درس دیتا ہے۔ آخرکار اتفاق عام سے اسے راہ بر تسلیم کرلیا جاتا ہے اور تمام پرندے اسے ہدایت کے لئے منبر صدارت پر بھیجتے ہیں منبر صدارت پر پہونچنے پر ہدہد تمام پرندوں سے مخاطب ہوتا ہے، اور ہر پرندہ یکے بعد دیگرے اپنی مشکلات بیان کرتا ہے، اور ہدہد ان کی مشکلات کا حل بتاتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ ـــــ وادی طلب، عشق، معرفت، استغنا، توحید اور وادئ حیرت کی تشریح کرتا ہے۔ اور پرندے ہدہد کی اس تشریح کو سن کر ہدہد کے ساتھ سیمرغ کی تلاش کے لئے سفر پر روانہ ہو جاتے ہیں لیکن اس راستے میں بہت سے پرندے اپنی جان کھو بیٹھتے ہیں، کچھ کمزوری کے باعث آگے چلنے سے معذور ہو جاتے ہیں یہاں تک کہ صرف تیس پرندے (سیمرغ) جن کے بال و پر جل چکے تھے، اور انتہائی کمزوری کے عالم ـــــ میں تھے وہ اپنے مطلوب یعنی سیمرغ تک پہونچتے ہیں لیکن وہاں پہونچنے پر ان کی یہ سمجھ میں آتا ہے کہ طالب و مطلوب تو ایک ہیں کیوں کہ جو تیس پرندے طالب تھے وہی ان کا مطلوب سیمرغ تھا۔

اس مثنوی میں شیخ فریدالدین عطار کا اصل مقصد طالب و مطلوب کی کیفیت بیان کرنا ہے۔ جس سے مطلوب تک پہونچنے کے لئے پرندے راہ نمائی کے لئے ہدہد کا انتخاب کرتے ہیں اور سلوک کی راہ میں پرندوں کو پیش آنے والے خطرات کا اشارہ مریدوں

کے حالات اور مشکلات کی طرف ہے۔ اسی لئے شیخ عطار نے ہر طرح کی مشکل کو بیان کرنے کے بعد اس کا ایک خوبصورت حل بھی تلاش کیا ہے۔

اس مثنوی میں پرندوں کے جو سوالات اور جوابات پیش کئے گئے ہیں وہ مختلف مریدوں اور مشائخوں کی فکر اور بحث کا نتیجہ ہیں جو غالباً عطار کے دور یعنی پانچویں اور چھٹی صدی ہجری میں مختلف خانقاہوں میں مباحثوں کے درمیان پیدا ہوئے ہیں شاید اسی لئے شیخ عطار نے تمام مشکلات کو یکجا کر کے ترتیب سے سلوک کے رموز کو اجاگر کیا ہے۔ اس لئے اس مثنوی کی ادبی اور عرفانی قدر و قیمت سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔

اس مثنوی میں سلوک، سیر الی اللہ اور مقامات تبتل سے فنا تک بحث کی گئی ہے۔ جس کا آخری مرحلہ یہ ہے کہ پرندے اس جگہ تک پہونچ جاتے ہیں لیکن اس مثنوی سے عطار کی سلوک کے راستے کی آفات کی طرف خصوصی توجہ جھلکتی ہے اور اس بات کا احساس ہوتا ہے کہ شیخ عطار کو ان آفات سے پوری طرح واقفیت ہے۔ کیونکہ انھوں نے ان مشکلات کو تلاش کرنے کے بعد ان کا حل بھی پیش کیا تھا اور یہی چیز تھوڑے سے فرق کے ساتھ مثنوی مصیبت نامہ میں بھی ملتی ہے کیوں کہ مصیبت نامہ میں بھی سیر فی الخلق اور سیر الی اللہ سے بحث کی گئی ہے۔ لیکن اس مثنوی میں سالک کے ان منازل اور مدارج کو بیان کیا گیا ہے جن سے وہ گذرتا ہے شیخ عطار کا کہنا ہے کہ ان آفات سے گذرنے کے لئے ہمت کا ہونا ضروری ہے۔

ظاہراً تو نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ ان دونوں مثنویات میں تھوڑا فرق ہے کیوں کہ مصیبت نامہ میں سالک کی حالت یہ ہے کہ وہ ہر چیز کو اپنے اندر دیکھتا ہے۔ اور منطق الطیر میں یہ اشارہ ہے کہ پرندوں کے سلوک کی انتہا بقائے سیمرغ میں فنا ہونے کی طرف۔ اور شیخ عطار نے بقا بعد الفنا پر زیادہ زور دیا ہے۔ علاوہ ازیں مصیبت نامہ میں سالک آفات کا مقابلہ کرتے ہوئے عبودیت کے مقام کو سمجھتا ہے جو کہ بقائے بندے کے وجود کی دلالت کرتا ہے۔

اور مثنوی منطق الطیر میں پرندے اس جگہ پہونچتے ہیں کہ جہاں پر اشارات اور خبر منقطع ہو جاتے ہیں نیز بے نشانی اور بے خبری کے عالم میں ڈوب جاتے ہیں اس لیے سلوک کو سمجھنے کے لئے منطق الطیر مصیبت نامہ پر فوقیت حاصل ہے۔

# باب پنجم

## چھٹی اور ساتویں صدی ہجری میں فارسی شاعری

### سیاسی حالات

سلجوقی دراصل ترکی نسل ہیں جو سامانی دور میں دریائے حذر اور دریائے جیحون کے قریب آکر بس گئے تھے، اسلامی ممالک کے قریب ہونے کی وجہ سے یہ دین اسلام سے روشناس ہوئے، انھوں نے سامانیوں اور وحشی ترکیوں کے مابین ہونے والی جنگ میں سامانیوں کی مدد بھی کی۔

اس فرقے کے بانی کا نام سلجوق تھا اس کی اولاد نے سامانی دور کے اواخر میں ایران کی طرف ہجرت کی، اور سیحون کے آس پاس بس گئے غزنوی دور میں سلجوقیوں کے درمیان ہونے والی جنگ میں سلجوقیوں کو کامیابی بھی ملی یہ جنگ اس جھگڑے کا نتیجہ تھی جو ۴۲۰ھ ہجری میں سلجوقیوں اور غزنویوں کے درمیان ماوراءالنہر کے سلسلے میں ہوا تھا جس کی وجہ سے ایران اور ترکستان کے درمیان عبور اور مرور کے راستے بند کر دیئے گئے تھے۔ اگرچہ اس جھگڑے کو سلجھانے کے لئے سلطان محمود نے کافی کوشش کی لیکن اس سے کوئی فائدہ نہ ہوا۔

سلطان محمود کی حکومت کے دوران ریاست طغرل (خراسان) میں ایک قبیلے اور سلجوقیوں کے درمیان بڑے پیمانے پر قتل و غارت کا بازار گرم ہوا۔ اور سلطان محمود کی عدم توجہ کی بنا پر غزنوی حکام کچھ بھی نہ کر سکے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ سلجوق ۴۲۹ھ ہجری میں خراسان اور ماوراءالنہر کے بیشتر شہروں پر قابض ہو گئے۔ اس کامیابی کے بعد انہوں نے سب سے پہلے عباسی خلیفہ القاسم باللہ سے پائیدار رابطے قائم کئے اور اسی کی مدد سے ۴۳۲ھ ہجری میں طغرل نے سلطان محمود کو شکست دی۔ اور غزنویوں کے مزید علاقوں پر قابض ہو گئے۔

۴۳۴ھ ہجری میں طغرل نے آل زیاد کا سلسلہ ختم کر دیا۔ اس کے بعد ۴۴۷ھ ہجری میں آل بویہ کی حکومت کو ختم کر کے سلجوقی سلسلے کی بنیاد ڈالی۔ جس کا تسلط جیحون سے شام تک اور بحر خزر سے خلیج فارس تک تھا اس کے مقابلے میں سامانیوں کے پاس بھی ایران میں اتنی بڑی سلطنت تھی۔ طغرل کے بعد ۴۵۵ھ ہجری میں الپ ارسلان اور ملک شاہ سلجوقی کے دور اقتدار میں یہ حکومت کافی مضبوط ہو گئی لیکن ۴۸۵ھ ہجری میں ملک شاہ کے انتقال کے بعد سلجوقی حکومت ورثاء کے آپسی جھگڑوں کی وجہ سے پائیدار حکومت کے ٹکڑے ہونے شروع ہو گئے۔ جس کی وجہ سے حسن بن صباح ایران میں داخل ہوا۔ اور وہاں اسماعیلیوں کا قتل عام کرنے کے بعد مختلف علاقے اور قلعہ جات ان سے چھین لئے۔ علاوہ ازیں حسن بن صباح نے حکومت کی مخالفت کرنے والے امراء و علماء کو بھی موت کے گھاٹ اتار دیا۔ علاوہ ازیں ۵۵۲ھ ہجری میں سلطان سنجر کے انتقال کے ——— بعد سلجوقی شہزادوں میں سخت اختلافات

پیدا ہوگئے جس کی وجہ سے سلجوقیوں کا اقتدار اور ان کی حکومت بالکل ختم ہوگئی۔

بعد ازاں الپ ارسلان (۴۸۲ ــــ ہجری) کے بھائی قاورد نے کرمانی سلجوقیوں کی بنیاد ڈالی، اور سلطان محمود کا لڑکا، جو کبھی رئے اور کبھی ہمدان میں رہتا تھا اس نے عراقی سلجوقیوں کی ۵۱۱ ہجری میں تشکیل کی۔ اور یہ حکومت ۵۹۱ ہجری تک چلتی رہی۔ لیکن آخر میں طغرل سوم تکش خوارزم شاہ کے ہاتھوں مارا گیا اور یہ حکومت ختم ہوگئی۔

پانچویں اور چھٹی صدی ہجری میں ایران میں ایک زبردست سیاسی انقلاب آیا جس کی وجہ سے ایران پر ترکیوں کا تسلط ہوگیا۔ اس زمانے کو بعض مورخین ساتویں صدی ہجری میں مانتے ہیں کیونکہ کیوں کہ ایران کے مختلف علاقوں کے مختلف حکمرانوں پر ترکیوں نے تسلط حاصل کرلیا تھا۔ طبرستان اور آذربائجان کے امرا پر تسلط حاصل تھا اور غور وشیانکارہ وغیرہ ملکوں پر ان کو مکمل اختیار وملکہ تھا۔

چھٹی صدی ہجری میں فارسی ادبیات کو ترقی دینے میں چھوٹے چھوٹے حکمرانوں نے کافی اہم کردار ادا کیا ہے۔ کیوں کہ انھوں نے اپنے درباروں میں بڑے بڑے شاعروں اور ادیبوں کو جگہ دی، جس کی وجہ سے عراق، آذربائجان اور ایران کے مختلف علاقوں سے بہت سے نامور شعراء آسمان ادب پر چمکے اور فارسی زبان کو جلا بخشی۔

# اجتماعی حالات

سلجوقی بادشاہوں اور امراء کے ظلم وستم نیز ترکیوں کے حملے سے سرزمین ایران پر زبردست قتل وغارت گری کا بازار گرم ہوا جس کی وجہ سے ایران کے سیاسی اور سماجی حالات انتہائی خراب ہو گئے اس زمانے میں بادشاہوں کے ظلم وستم کی بنا پر بھی اہل ایران کو کافی جانی اور مالی نقصان پہنچ رہا تھا، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ بہت سے ایرانیوں نے مجبور ہو کر گوشہ نشینی اختیار کر لی، جس کی وجہ سے قدیم ایرانی تہذیب وتمدن تقریباً معدوم ہو گیا۔ غالباً یہی وجہ ہے کہ بہت سے اہم شعراء کے یہاں ایران کے پہلوانوں اور بزرگوں کی تعریف نہیں نظر آتی۔ کیوں کہ یہ نئے شعراء اس کو حقیر سمجھتے تھے، وہ پرانی داستانوں کو ایرانی قوم کا افتخار نہیں بلکہ سراسر جھوٹ اور ریاکاری سمجھتے تھے۔ اس دور کے شعراء اور عوام سبھی سامانی خاندان کا احترام کرتے ہوئے نظر آتے ہیں، جو کہ اس احترام کے لئے ایک طرح سے مجبور بھی تھے کیوں کہ آباء واجداد نے سامانی حکمرانوں کی خدمت گزاری بھی کی تھی۔ دوسری مجبوری یہ تھی کہ انھیں سلجوقیوں کے ظلم وستم کا بھی نشانہ بننا پڑتا تھا، جس سے بچنے کے لئے انھیں سامانی حکومت سے مدد کی ضرورت پڑتی رہتی تھی، کیوں کہ یہ لوگ اپنی مشکلات سے اپنے طور پر نہیں نمٹ سکتے تھے۔ تیسری وجہ شاید یہ تھی کہ ترکی امراء، وزراء اور غلاموں کا اس قدر تسلط تھا کہ یہ لوگ ان کی بھی دسترس سے نہیں بچ پاتے تھے، اور قتل کروا دیئے

جاتے تھے۔ اسی مفہوم کو کسی شاعر نے اس طرح نظم کیا ہے۔

تا ولایت بدست ترکانست
مرد آزاده بر زر و نانست ؎

اجتماعی حالات کی خرابی چھٹی صدی ہجری کے شعر و ادب میں نمایاں نظر آتی ہے۔ اس دور کے بہت کم شعرا ایسے ہیں جنھوں نے اپنی زندگی آرام و آسائش میں بسر کی ہے۔ اس دور کے زیادہ تر شعرا، ایسے ہیں جنھوں نے زمانے کے حالات کا شکوہ کیا ہے۔ ان کے کلام میں یہ بھی واضح نظر آتا ہے کہ اس دور میں مروت، وفا اور ہمدردی جیسی چیزیں بالکل معدوم ہو گئی ہیں مثلاً انوری نے کہا ہے۔

کہتر و مہتر و شریف و وضیع
ہمہ سرگشتہ اند در تجربہ رند
دوستان گر بدوستان نرسند
اندرین روزگار معذورند ؎

# عہد سلجوقی میں علم و ادبیات

سلجوقی دور شاعروں اور ادیبوں کی تعداد کے اعتبار سے ایرانی ادب کا بہترین دور کہا جا سکتا ہے۔ سلجوقیوں نے فارسی زبان کو سنی، اور درباری زبان قرار دیا اور ان کے وزرا خاص طور سے عمید الملک اور نظام الملک طوسی جیسے وزرا اس دور میں فارسی ادبیات کو ترقی دیتے ہوئے نظر آتے ہیں نظام الملک طوسی ۴۵۵ ہجری سے ۴۸۵ ہجری تک الپ ارسلان اور ملک شاہ کا وزیر رہا۔ اور اس نے بہت سے شعراء و علماء کو بھی اپنے علم سے فائدہ پہونچایا۔ علاوہ ازیں نظام الملک طوسی کا ایک بہت بڑا کارنامہ یہ ہے کہ اس نے نظامیہ نام کا ایک مدرسہ بھی قائم کیا۔ جس کی شاخیں بغداد نیشاپور، اصفہان، ہرات، بلخ، مرو، بصرہ، اور موصل تک پھیلی ہوئی تھیں۔ جس میں مشہور زمانہ دانش ور اور ادیب نظام الملک کی طرف سے درس و تدریس کے لئے مقرر کئے جاتے تھے پانچویں اور چھٹی صدی ہجری میں ان مدارس میں فقہ، اصول فقہ، حدیث، علم کلام، تفسیر، اور عربی ادبیات کی تعلیم دی جاتی تھی۔ فلسفہ کی تعلیم چوتھی صدی ہجری تک بالکل ختم کر دی گئی تھی۔ کیوں کہ اس دور کے علماء نے فلسفے کا پڑھنا حرام قرار دیا تھا، اور وہ فلسفیوں کو کافر کہتے تھے اسی زمانے میں عین القضاۃ ہمدانی (مقتول ۵۲۵ ہجری) اور شیخ شہاب الدین سہروردی (مقتول ۵۸۷ ہجری) کے جیسے بزرگ

علماء مذہبی اور فکری آزادی کی بنا پر قتل کر دیئے گئے۔ چھٹی صدی ہجری میں سخت حملہ کی بنا پر فقہاء، علماء، ادباء اور شعراء نے فلسفیوں کی سخت ملامت کی۔ مثال کے طور پر خاقانی شیروانی فلسفہ کو بیکار علم اور فلسفیوں کو کافر اور گمراہ قرار دیتے ہوئے کہتا ہے۔

چشم بر پردۂ اصل منہید

جسم بر کردۂ ازل منہید

ای امامان و عاملان اجل

خال جہل از سر اجل منہید ۸ے

سلجوقی دور کے سلاطین کی صوفیاء کرام پر گہری عقیدت تھی، یہاں تک کہ وہ ان کی زیارت اور خدمت گزاری کے لئے جاتے اور ادب کے ساتھ ان کی خدمت میں کھڑے رہتے تھے۔

# مذہبی حالات

پانچویں اور چھٹی صدی ہجری کا دور تعصب، اور اہل علم کے آپسی اختلافات کا دور ہے۔ ساتھ ہی ساتھ اسلام کے مختلف فرقوں کے اختلافات کی ابتدا بھی اسی دور سے نظر آتی ہے۔ کیوں کہ سلجوقیوں کی سیاست مذہبی نوعیت کی تھی، اور ان کے سبھی امرا انتہائی متعصب متعصب تھے جس کی وجہ سے دوسرے مذاہب کے مقلدین پر طرح طرح کے ظلم بھی کرتے تھے۔ جس وجہ سے تمام مذاہب کے مقلدین میں آپسی اختلافات بہت بڑھ گئے یہاں تک کہ شیعہ اور سنّی کے درمیان بھی یہ اختلافات اسی حد تک بڑھ گئے کہ دونوں نے اپنے اپنے مدارس کھولے اور اپنے مذہب کی تعریف اور دوسرے مذاہب کی تکفیر کی بنیاد پر درس و تدریس کا کام شروع کیا جب عمید الملک وزیر ہوا تو اس نے شیعوں پر لعنت کرنے کا حکم بھی صادر کر دیا اور نظام الملک طوسی چونکہ شافعی تھا اس نے مدارس نظامیہ میں داخلے کی اولین شرط مذہب شافعی کی قید لگا دی، اس کی وجہ بظاہر تو یہی نظر آتی ہے کہ سلجوقی حکمران حنفی تھے، وہ حنفی آئین و رسوم پر عمل کرتے تھے اور نظام الملک طوسی چونکہ شافعی تھا اس لئے وہ شافعیوں کو امتیازی حیثیت دینے کا قائل تھا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اہل سنت والجماعت میں بھی آپسی اختلاف بہت بڑھ گئے۔

سلجوقی سلاطین بغدادی خلفا، کو پیغمبر اسلام کا حقیقی جانشین

مانتے تھے، اور اسی پر زور دینے کے لئے مبالغہ بھی کرتے تھے۔ اسی وجہ سے ان سلاطین سے شیعہ اور اسماعیلیوں سے مخالفت رکھتے تھے وہ دشمنی میں بدل گئی۔ شاید اسی وجہ سے بغدادی حکومت اور آل عباس کو کافی تقویت ملی، شیعوں اور اسماعیلیوں کو دبنے کے بجائے بڑھنے کا موقع ملا۔ اور نوبت یہاں تک پہونچی کہ اہل سنت والجماعت نے شیعوں پر چوٹیں کیں، اور شیعوں نے بھی جواب میں کتابیں لکھیں۔ اسی دوران حسن بن صباح مرگیا، جس کی وجہ سے اسماعیلی بہت قوی ہوگئے، انہوں نے آل سلجوق اور بغدادی خلفاء پر بھی زیادتیاں کرنا شروع کر دیں جسکی وجہ سے ملک شاہ سلجوقی کے بیٹے کیارق اور محمد سے اسماعیلیوں کی کئی جنگیں ہوئیں۔

سلجوقی سلاطین کے ظلم وستم کی وجہ سے مذہبی اختلافات بھی بڑھے اور اس مذہبی نوعیت کی سیاست کی بناء پر فکری آزادی اور ملی دوستی بالکل ختم ہوگئی۔ اسی وجہ سے قتل اور غارت گری بھی اپنے نقطۂ عروج پر پہونچی۔

غالباً اس دور میں مذہبی خیالات کو پسند کئے جانے کی بناء پر بھی عربی زبان کی مقبولیت بڑھی اور فارسی میں بھی استعمال ہونے لگی اور قوم وملت کی بلندی کم ہوئی، جس کی وجہ سے تصوف کو کمال حاصل ہوا، اور صوفیاء کی بھی اہمیت تسلیم کی گئی۔

# پانچویں اور چھٹی صدی ہجری کے نامور شعرا،

جیسا کہ اوپر ذکر ہوا کہ عہد سلجوقی فارسی ادب کا بہترین دور ہے اس دور میں بہت سے نامور شعرا اور ادیب ابھر کر سامنے آئے ہیں جیسے حکیم ابونصر علی بن احمد اسدی طوسی، حکیم ابومنصور قطران عضدی تبریزی ابوبکر زین الدین ازرقی ہروی، فخر الدین اسعد گرگانی، حکیم ابومعین ناصر بن خسرو، ابوالفرج رونی، حکیم ابوالفتح عمر بن ابراہیم ملقب بہ خیام، امیر معزی، امیر الشعرا ابوالنجیب شہاب الدین بخارائی، حکیم سراج الدین عثمان بن محمد، مختاری غزنوی، ادیب صابر، عبدالواسع جبلی، سید حسن غزنوی، اوحد الدین علی بن اسحاق ملقب بہ انوری، رشید وطواط، جمال الدین اصفہانی، افضل الدین بدیل بن علی خاقانی، مجیر الدین بیلقانی، ظہیر الدین ابوالفضل طاہر بن محمد ملقب ظہیر فاریابی، حکیم جمال الدین الیاس بن یوسف نظامی، ابوطاہر خاتونی، رشید سمرقندی، سوزنی سمرقندی رضی الدین نیشاپوری، فلکی شیروانی، ابوالعلا گنجوی، اور اثیر الدین اخسیکتی وغیرہ فارسی ادب کے ایسے روشن ستارے ہیں جن کے تذکرے کے بغیر فارسی ادب کی تاریخ مکمل نہیں ہو سکتی۔ تصوف کے موضوع کے مدنظر ان کے مفصل حالات زندگی سے صرف نظر کیا جاتا ہے۔ صرف اس دور کے صوفی شعرا پر ہی تفصیلی روشنی ڈالی جا رہی ہے۔

# پانچویں اور چھٹی صدی ہجری کے مشہور صوفی شعراء

## باباطاہر عریاں

باباطاہر عریاں ہمدان کے رہنے والے تھے، اور سلجوقی بادشاہ طغرل اپنے دورِ اقتدار کے دوران ان سے ملاقات کے لئے ۴۴۷ ہجری میں ہمدان گیا تھا چونکہ باباطاہر ایک صوفی بزرگ تھے، اور صوفی کا مسلک درویشی اور فروتنی ہوتا ہے، شاید اسی لئے وہ ہمیشہ گوشہ گیر رہے، اور گمنامی کی زندگی گزاری، علاوہ ازیں انھوں نے اپنے حالاتِ زندگی بھی کہیں پر نظم نہیں کئے، اور بیشتر تذکرہ نویس بھی ان کے حالاتِ زندگی کے سلسلے میں خاموش ہیں اس لئے ان کے مفصل حالاتِ زندگی کہیں پر نہیں ملتے، ہاں اتنا اندازہ ضرور لگایا جا سکتا ہے کہ ان کی ولادت چوتھی صدی ہجری کے آخر میں ہوئی ہوگی، کیوں کہ طغرل کی ان سے ملاقات ۴۴۷ ہجری میں ہوئی، اس لئے لازمی ہے اس وقت تک انہیں کافی شہرت حاصل ہو چکی ہوگی۔ باباطاہر عریاں ہمدان میں ہی وفات پاگئے اور یہیں مدفون ہوئے۔

**تصنیفات** ۔ باباطاہر عریاں ایک مردِ عارف، صاحبِ دل اور دردمند شاعر تھے۔ ان کا کلام ان کے سوز و گداز کا شاہد ہے، اس کے علاوہ عربی اور فارسی میں چند رسالہ جات تصنیف کئے ہیں۔ یہ رسالے ان کے عارفانہ عقائد، علم و معرفت، ذکر و عبادت وجد اور محبت کے

مظہر ہیں ایران میں ان کی انتہائی مقبولیت کا سبب ان کی پر اثر اور صوفی عقائد کی عکاسی کرتی ہوئی دو بیتی ہے۔ ان دو بیتیوں کا وزن عام رباعیوں کے وزن سے کسی حد تک مختلف ہوتا ہے، اس کے علاوہ اس دو بیتی کا ایک خاص وصف یہ ہے کہ یہ فارسی زبان میں نہ ہو کر ایک ایسی زبان میں لکھی گئی یا ہو جو مری زبان سے مشابہ ہے۔ اس لئے انہیں فہلویات کا نام دیا گیا۔ ان تمام سلیس اور پر اثر رباعیوں میں باباطاہر نے انسان کی دور افتادگی اور ذاتی پریشانی، تنہائی، بے مقداری؛ اور بے ثباتی کا ذکر کیا ہے۔ ان کی بیتوں میں ہجران کی شکایت ہے، طلب معنوی کا اشتیاق بھی ظاہر ہے۔ ذیل میں ان کی چند دوبیتیاں نمونے کے طور پر پیش کی جا رہی ہیں۔ وحدت الوجود کے سلسلے میں کہتے ہیں۔

خوشا آنون کہ از پا سر زندو نند
میان شعلہ خشک و تر زندو نند
کنشت و کعبہ و تب خانہ و دیر
سرامی خالی از دلبر نندو نند

ناپائیداری دنیا کے لئے اس طرح گویا ہیں

یکی بر زیگری نالون در این دشت
بچشم خون فشان آلالہ می کشت
ہمی گشت و ہمی گفت ای دریغا
کہ باید کشتن و ہشتن درین دشت

اور کرشمہ محبت کے لئے اس طرح رقم طراز ہیں ؎

دلی دیرم غریدار محبت کرو گرم مست بازار محبت

لباس بافتم برقامت دل
زپود محنت و تار محبت

دوستی کے لئے وہ یوں گویا ہیں ؎

دیدم آلالہ در دامن خار
آلایا کی چیمنت بار
بگفتا باغبان معذور میدار
درخت دوستی دیر آورد بار

ذات باری تعالیٰ اور اتحاد انسانی کیلئے وہ کہتے ہیں ؎

اگر دل دلبر و دلبر کدومہ
وگر دلبر دلو دل راخہ نومہ
دل و دلبر بہم آمیتہ و یتم
ندونم دل کہ و دلبر کدومہ

# ابو سعید ابو الخیر

**حالات زندگی۔** شیخ ابو سعید ابو الخیر خراسان کے شمال میں سرخس اور ابیورد کے مابین ایک گاؤں مہنہ میں ۳۵۷ھ ہجری میں پیدا ہوئے اور یہ باباطاہر عریاں کے ہم عصر بھی تھے۔ انھوں نے ابتدائی تعلیم اپنے ہی وطن میں حاصل کی، بعد ازاں فقہ کی تعلیم حاصل کرنے کے لئے مرو کا سفر اختیار کیا، اور وہاں عبداللہ الحصری کے سامنے زانوے تلمذ تہہ کیا۔ الحصری، مشہور زمانہ فقیہ اور عالم طریقت تھے ان سے تعلیم حاصل کرنے کے بعد دوسرے شہرۂ آفاق بزرگوں جیسے ابو الفضل حسن سرخسی ابو العباس احمد قصاب، اور ابو الحسن علی خرقانی سے معنوی فیوضات حاصل کئے، اور مشہور صوفی بزرگ ابو عبد الرحمن سلمی م ۴۱۲ھ سے خرقۂ طریقت حاصل کیا۔ ابو سعید صوفیانہ شاعری کے اہم ستون ہیں کیونکہ انہوں نے تصوف کے موضوع پر اپنے اور دوسروں کے بہت اقوال جمع کئے ہیں اس کے ساتھ قطعات اور رباعیات کا بھی ایک بہت بڑا ذخیرہ چھوڑا ہے۔ ان رباعیات کو پڑھنے پر اس بات کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ شاعر انتہائی رقیق القلب اور درد مند تھا ان کے درد، سوز، اور عشق کو ثابت کرنے کے لئے کسی دلیل کی ضرورت نہیں بلکہ محض ایک رباعی سے ہی ان کا درد اور سوز آشکارا ہے۔

جانا بزمین خاوران خاری نیست
کش با من در روزگار من کاری نیست

بالطف و نوازش جمال تو مرا
در دادن صد ہزار جاں عاری نیست

صوفیانہ عقائد کے مطابق علم کے کئی مراتب ہیں پہلا تجربہ حسی یا آزمائش دوسرا استدلال علم یا معرفت تیسرا دیدار یا شہود۔ ابو علی سینا حکمت اور منطق کا استاد تھا اس نے عقلی دلائل کی بنیاد پر طریقہ شاہ پر بحث کی اور ابو سعید کا عقیدہ اشراق تھا۔ ان کا کہنا تھا کہ علم کو مقام شہود پر ہونا چاہیئے۔ چنانچہ الاسرار التوحید کا مصنف اس طرح رقم طراز ہے۔

"خواجہ بو علی با شیخ در خانہ شدند و در خانہ فراز کردند و سہ شبانہ روز با یک دیگر بودند بخلوت و سخن می گفتند کہ کس ندانست و نیز بہ نزدیک ایشان در نیامد مگر کسی کہ اجازت دادند و خیر بے نیاز جماعت بیرون نیامد۔ بعد از سہ شبانہ روز خواجہ بو علی برفت شاگردان از خواجہ بو علی پرسیدند کہ شیخ را چگونہ یافتی گفت ہرچہ من می دانم او می بیند و متصوفہ و مریدان شیخ چون نزدیک شیخ در آمدند از شیخ سوال کردند کہ اے شیخ بو علی را چون یافتی گفت ہرچہ ما می بینیم او می داند"[۱۴]

**وفات** ۔ شیخ ابو سعید ابو الخیر کی وفات اسی مہنہ میں ۴۴۰ ہجری میں ۸۳ سال کی عمر میں ہوئی جس کے لئے حسین فربور لکھتے ہیں۔

"شیخ سال ۴۴۰ در ہشتاد و سہ سالگی در مہنہ وفات یافتہ"[۲۵]

کہا جاتا ہے کہ جب ان سے مرض الموت کی حالت میں پوچھا گیا کہ آپ کے جنازے پر قرآن مجید سے کیا پڑھا جائے تو دیا

کہ قرآن کا مرتبہ اس سے بلند ہے کہ جو پڑھا جائے بس یہ اشعار کافی ہیں۔

بہتر ازیں درجہاں ہمہ چہ بود کار
دوست بر دوست رفت یار بر یار
آن ہمہ اندوہ بود این ہمہ شادی
آن ہمہ گفتار بود این ہمہ کردار

نمونہ کلام۔

راہ تو بہر قدم کہ پویند خوش است
وصل تو بہر سبب کہ جویند خوش است
روی تو بہر دیدہ کہ بینند نکوست
نام تو بہر زبان کہ گویند خوش است

غازی برہ شہادت اندر تک و پوست
غافل کہ شہید عشق فاضل تر از اوست
در روز قیامت این بدان کی ماند
کاین کشتۂ دشمن است و آں کشتۂ دوست

خواہی چو خلیل کعبہ بنیاد کنی
دل را بنماز و طاعت آباد کنی
روزی کہ ہزار بندہ آزاد کنی
بہ زان نبود کہ خاطرے شاد کنی

ای روی تو مہر عالم آرای ہمہ
وصل تو شب و روز تمنائی ہمہ

گر یادگران از منی وای بمن
ور یا ہمہ کس ہم چو منی وای ہمہ

# عبداللہ انصاری

خواجہ عبداللہ بن محمد انصاری کی ولادت ۳۹۶ ہجری ھلکھ ہرات میں ہوئی۔ یہ الپ ارسلان سلجوقی، خواجہ نظام الملک طوسی، اور شیخ ابوسعید ابوالخیر کے معاصر تھے۔ خواجہ انصاری کا سلسلۂ نسب حضرت ابوایوب انصاری تک پہونچتا ہے۔ آپ کی پوری زندگی ایران میں گذری، اور ایرانی شاعر کہلائے، شیخ عبداللہ انصاری اپنے دور کے ممتاز ترین محدث اور عارف تھے۔ ابتدا میں اپنے زمانے کے مشہور علما اور مشائخ کی شاگردی اختیار کی، چونکہ فطرتاً غیر معمولی قوت حافظہ کے حامل تھے جس کی بنیاد پر انھیں سیکڑوں اشعار اور اقوال از بر تھے۔ علاوہ ازیں مشائخوں میں انھیں ابوالحسن خرقانی سے خصوصی ارادت تھی، اور ان کی وفات کے بعد ان کے جانشین ہوئے۔ آپ نے عربی زبان میں "ذم الکلام، منازل السائرین" اور فارسی میں زاد العارفین اور کتاب اسرار جیسی کتابیں تالیف کی ہیں ان کتابوں کے علاوہ آپ نے فارسی زبان میں بیشتر رسالہ جات بھی تصنیف کئے ہیں جو کہ حسب ذیل ہیں ۔

رسالہ دل و جان، کنز السالکین، رسالہ واردات، ہند نامہ، ہفت حصار، محبت نامہ، اور الٰہی نامہ وغیرہ شیخ کی سب سے زیادہ مقبول

عام تصنیف ان کی مناجات ہے۔ کیوں کہ شیخ عبداللہ انصاری سے دور تک کسی نے بھی اتنی آسان، سادہ اور شیریں فارسی زبان میں مناجات نہیں لکھی تھی۔

عبداللہ انصاری نے انتہائی دلکش، پرسوز، رواں اور صوفیانہ رباعیاں بھی نظم کی ہیں اسی لئے شیخ عبداللہ انصاری قدیم ترین صوفیانہ رباعی گو شعرا میں شمار ہوتے ہیں۔

آپ کا ایک اور اہم کارنامہ صوفی بزرگ عبدالرحمٰن سلمی کی کتاب طبقات الصوفیہ کا ہروی زبان میں ترجمہ کرکے اس کا املا کروانا ہے۔ اسے شیخ کے مریدوں میں سے ایک مرید نے مرتب کیا تھا۔ اس کے بعد نویں صدی ہجری میں مولانا عبدالرحمٰن جامی نے اس کا ہروی زبان سے سادہ اور سلیس فارسی زبان میں ترجمہ کیا نیز اس میں بزرگان دین صوفیا کرام اور مشائخ کے حالات زندگی کا اضافہ کرکے اسے مدوّن کیا، اور اس کا نام نفحات الانس رکھا ہے۔

شیخ کی زبان کی دو نمایاں خصوصیات یعنی ان کی سادگی اور شیرینی ان کی تحریروں سے جھلکتی ہے، یہی ان کا وصف خصوصی ہے۔ علاوہ ازیں بقول رضا زادہ شفیق، "فارسی مصنفین میں وہ اولین مصنفوں میں ہیں جنھوں نے مسجع نثر لکھی ہے اور نثر میں اشعار کی پیوند کاری کی ہے"[۱۸] اور یہی طرز تحریر سعدی کے دور میں اپنی ترقی کے نقطۂ عروج پر پہونچا۔ جس کا بہترین ثبوت گلستان سعدی ہے۔

نمونہ کلام۔ ذیل میں شیخ عبداللہ انصاری کی تصنیف رسالہ معقولات سے نثری اقتباس پیش کیا جارہا ہے جو کہ ان کی منفرد طرز

تحریر سوز اور درد دل کی پوری طرح عکاسی کر رہا ہے ۔

"بیزارم از آن طاعت کہ مرا بعجب آرد بندۂ آن معصیتم کہ مرا بعذر آرد۔ از و خواہ کہ دارد و می خواہد کہ از دل خواہی او و مخواہ کہ ندارد و می کاہد، اگر نجواہی بندۂ آنی کہ در بندانی آن ارزی کہ می ورزی، ہر چیز کہ بزبان آمد بزبان آمد ۔ دوست را از در بیرون کند اما از دل بیرون نکند۔ خدا تعالی می بیند می پوشد ہمسایہ نمی بیند و می خروشد، چنان زی کہ بجنازۂ ارزی و چنان میر کہ بدعا ارزی۔ لقمہ خوری ہر جائی طاعت کنی ریائی صحبت رانی ہوائی زہی مرد سودائی اگر در آئی باز است۔ اگر در آئی باز است و اگر نیائی خدائے بے نیاز است ۔ اگر بر ہوا پری مگسی باشی اگر بر روی آب روی خسی باشی، دل بدست آر تا کس باشی۔

در راہ خدا دو کعبہ آمد حاصل
یک کعبہ صورتست یک کعبۂ دل
تا بتوانی زیارت کن
کافزون ز ہزار کعبہ آمد یک دل

عذر در شریعت بزبانست و در حقیقت بدل و جان آن نکوتر کہ زشت بگذاریم و نغز گیریم و پوست بگزاریم در کودکی ماری و در جوانی مستی و در پیری سستی پس خدا را کی پرستش ۔ [۱۹]

مناجات نامہ کا بھی ایک اقتباس ملاحظہ ہو، جس نے ان کو شہرت بہم پہونچانے میں ایک اہم کردار ادا کیا۔

"ای عزیز در رعایت دلہا کوش و عیب کسان بپوش و دل بدنیا مفرد ش، بدانکہ خدائی تعالیٰ در ظاہر کعبہ بنا کردہ کرا و از سنگ و گل است و در باطن کعبہ ای ساختہ کہ از جان و دل است آن کعبہ ساختہ ابراہیم خلیل است و این کعبہ نظرگاہ رب جلیل است، آن کعبہ منظور نظر مؤمنان ست و این کعبہ نظرگاہ خداوند رحمٰن است، آن کعبہ حجاز است و این کعبہ راز است آن کعبہ انصاف خلایق است و این کعبہ عطائی حضرت خالق است آنجا چاہ زمزم است۔ و اینجا ہ و مادم، آن جا مروہ عرفاتست، د اینجا محل نور ذات حضرت محمد مصطفیؐ، آن کعبہ از بتان پاک کرد، تو این کعبہ را، از اصنام ہوی و ہوس پاک گرداں"

ہجر کے عالم میں ان کے سوز دل اور عشق حقیقی پر مبنی چند رباعیاں بھی ملاحظہ ہوں۔

از ہجر ہمی سوزم از شرم خیال
در وصل ہمی سوزم از بیم زوال
پروانہ شمع را چنین باشد حال
در ہجر بسوزد و بسوزد ز وصال

دی آمد و ہیچ نامد از من کاری
و ا روز ز من گرم نشد بازاری
فردا بروم بے خبر از اسراری
ناآمدہ بہ بدی ازیں بسیاری ۳۰ہ

در عشق تو گر پست و گر مست شوم
در یاد تو گر نیست گو هست شوم
در پستی و مستی از تنگیری دستم
یکبارگی ای نگار از دست شوم ۱۲۵

مذکورہ بالا چند نمونہ جات سے اس بات کا بخوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ شیخ عبداللہ انصاری کا تصوف میں کتنا اہم مقام ہے۔ مگر افسوس کہ آپ کے مفصل حالات زندگی میسر نہیں۔ ہاں اتنا ضرور معلوم ہے کہ آپ کی وفات ہرات میں ۴۸۱ ہجری میں ہوئی تھی۔

# حکیم سنائی

پانچویں صدی ہجری کی ایک اور اہم صوفی شخصیت جسے دنیا حکیم ابوالمجد مجدود بن آدم متخلص بہ سنائی کے نام سے جانتی ہے، لیکن پھر وہی لفظ افسوس دہرانا پڑ رہا ہے کیوں کہ ان کے بھی مفصل حالات زندگی کہیں نہیں ملتے بس اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ یہ پانچویں صدی ہجری کے آخر میں پیدا ہوئے، اور اوائل شباب میں غزنوی دربار سے منسوب ہو گئے، اور اسی خاندان کے بعض شہنشاہوں، مثلاً بہرام شاہ وغیرہ مدح میں قصیدہ جات لکھے۔

سنائی کے اپنے زمانے کے سلاطین امرا، وزرا، علما اور شعرا مثلاً مسعود سعد سلمان جیسی جید شخصیات سے تعلقات تھے "چنانچہ سنائی ہی نے پہلی بار مسعود سعد کے اشعار کو جمع اور مرتب کیا ہے۔

سنائی نے حج بیت اللہ بھی کیا تھا اور خراسان کے اکثر شہروں کی سیاحت بھی کی تھی۔ انھوں نے درویشوں کی صحبت بھی اختیار کی، اور بزرگ صوفیا، کرام سے ملاقاتیں بھی کیں، اور ان سے فیوضات بابرکات بھی حاصل کئے۔ ان صوفیا، کرام اور درویشوں کی صحبت کا ان کے اوپر یہ اثر ہوا کہ انھوں نے سلاطین کی مدح سرائی ترک کی اور گوشہ اختیار کرنے کے ساتھ ساتھ صوفیانہ شاعری پر طبع آزمائی کی جس میں انھیں جو شہرت حاصل ہوئی وہ کسی تعارف کی محتاج نہیں۔

سنائی کی شاعری۔ بیشتر تذکرہ نگاروں نے سنائی کے دیوان

میں اشعار کی تعداد تیس ہزار کے لگ بھگ بیان کی ہے لیکن سنائی کے دیوان کے جو نسخے اب ملتے ہیں اس میں یہ تعداد محض بارہ ہزار یا اس سے کچھ زیادہ ہیں۔ جس میں قصائد، غزلیات اور رباعیات شامل ہیں اور یہ سب انتہائی رواں فصیح اور شستہ کلام ہے۔ اور سنائی کو فارسی شاعری پر کس تک عبور حاصل تھا یہ ان کی مثنویوں اور خاص کر حدیقہ سے ظاہر ہے، ہاں اتنا کہا جا سکتا ہے کہ سنائی کی توجہ اپنے الفاظ کے بجائے معنویت پر رہتی ہے "بے شبہ سنائی کو ایران کا سب سے بڑا صوفی شاعر سمجھنا چاہیے"[۲۲]

سنائی کے کلام کا مطالعہ کرنے سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ سنائی فارسی شعراء کے کلام کے علاوہ عربی شعراء کے کلام کا بھی ذوق رکھتا تھا اور ان کا کلام اس کے زیر مطالعہ رہتا تھا کیوں کہ فرزدق اور جریر پہلی صدی ہجری کے دو ایسے بڑے شاعر ہیں جو آپس میں مناظرہ بھی کرتے رہتے تھے، جن کا نام سنائی نے اپنے ایک شعر میں لیا ہے۔

ہست تا نفس نفیسیت باعث تعلیم دیو

بود ہم فرفرزدق داعیہ جرجریر[۲۳]

فارسی زبان کے خراسانی شعراء جیسے منوچہری، فرخی اور مسعود سعد سلمان وغیرہ کے کلام سے بھی حکیم سنائی کافی متاثر تھا، جس کی دلیل کے طور پر حسب ذیل قصائد جن کے مطلع پیش کئے جا رہے ہیں ان سے منوچہری کے قصیدے سے قصیدۂ شمعیہ کا تاثر جھلکتا ہے۔

ای ہمیشہ دل بحرص و آزا کردہ مرتہن

دادہ یکبارہ عنان خود بدست اہرمن

ای امیر المومنین ای شمع دین ای بوالحسن
ای بیک ضربت ربوده جان دشمن از بدن
دی ز دل تنگی زمانی طرف کردم در چمن
یک جہاں جان دیدم آنجا رستہ از زندان تن [۲۴]

اسی طرح حکیم سنائی کے کلام کا اگر مسعود سعد کے کلام سے موازنہ کیا جائے تو حکیم سنائی کے کلام میں مسعود سعد سلمان کا رنگ نمایاں نظر آتا ہے۔ یہاں تک کہ وزن، قافیہ اور تشبیہات وغیرہ میں بہت زیادہ مماثلت ملتی ہے۔

علاوہ ازیں حکیم سنائی نے فرخی کی بھی تقلید کی ہے۔ اور ان کے رنگ میں بھی طبع آزمائی کی ہے۔ جیسا کہ وہ اس قصیدے میں کہتے ہیں۔

نخواہم لاجرم نعمت نہ در دنیا نہ در جنت
ہمی گویم بہ ہر ساعت چہ در سرا چہ در ضرا
کہ یا رب مر سنائی را سنائی دہ تو در حکمت
چنان کز وی بر شک آیند روان بوعلی سینا
مگر درین عالم ز بیش آر دو کم تسلی
چو رای عاشقاں گردان چو طبع بیدلاں شیدا [۲۵]

مذکورہ بالا اشعار سے ظاہر ہے کہ ہمارا یہ شاعر فلسفہ سے کس حد تک متاثر ہے، اور ابوعلی سینا کس حد تک اسے عقیدت ہے۔ علاوہ ازیں فرخی اور بوالفتح کو ان الفاظ میں یاد کرتا ہوا نظر آتا ہے۔

حالها با شعر فرخی آوریم رقص بہ شعر بوالفتوح کنیم

